| | | | |
|---|---|---|---|
| 25 | الفرقان | 53 | اور وہی ہے جس نے ملے ہوئے چلائے دو دریا یہ میٹھا ہے پیاس بجھانے والا اور یہ کھاری ہے کڑوا اور رکھا ان دونوں کے بیچ پردا اور آڑ روکی ہوئی [۶۵] |
| 25 | الفرقان | 54 | اور ہی ہے جس نے بنایا پانی سے آدمی پھر ٹھہرایا اس کے لئے جد اور سسرال اور تیرا رب سب کچھ کر سکتا ہے |
| 25 | الفرقان | 55 | اور پوجتے ہیں اللہ کو چھوڑ کر وہ چیز جو نہ بھلا کرے ان کا نہ برا اور ہے کافر اپنے رب کی طرف سے پیٹھ پھیر رہا [۶۶] |
| 25 | الفرقان | 56 | اور تجھ کو ہم نے بھیجا یہی خوشی اور ڈر سنانے کے لئے |
| 25 | الفرقان | 57 | تو کہہ میں نہیں مانگتا تم سے اس پر کچھ مزدوری مگر جو کوئی چاہے کہ پکڑ لے اپنے رب کی طرف راہ [۶۷] |
| 25 | الفرقان | 58 | اور بھروسہ کر اوپر اس زندہ کے جو نہیں مرتا [۶۸] اور یاد کر اسکی خوبیاں اور وہ کافی ہے اپنے بندوں کے گناہوں سے خبردار [۶۹] |
| 25 | الفرقان | 59 | جس نے بنائے آسمان اور زمین اور جو کچھ انکے بیچ میں ہے چھ دن میں پھر قائم ہوا عرش پر [۷۰] وہ بڑی رحمت والا سو پوچھ اس سے جو اسکی خبر رکھتا ہو [۷۱] |
| 25 | الفرقان | 60 | اور جب کہیے ان سے سجدہ کرو رحمٰن کو کہیں رحمٰن کیا ہے کیا سجدہ کرنے لگیں ہم جسکو تو فرمائے اور بڑھ جاتا ہے ان کا بدکنا [۷۲] |
| 25 | الفرقان | 61 | بڑی برکت ہے اسکی جس نے بنائے آسمان میں برج [۷۳] اور رکھا اس میں چراغ [۷۴] اور چاند اجالا کرنے والا |
| 25 | الفرقان | 62 | اور وہی ہے جس نے بنائے رات اور دن بدلتے سدلتے [۷۵] اس شخص کے واسطے کہ چاہو دھیان رکھنا یا چاہے شکر کرنا [۷۶] |
| 25 | الفرقان | 63 | اور بندے رحمٰن کے وہ ہیں جو چلتے ہیں زمین پر دبے پاؤں [۷۷] اور جب بات کرنے لگیں ان سے بے سمجھ لوگ تو کہیں صاحب سلامت [۷۸] |
| 25 | الفرقان | 64 | اور وہ لوگ جو رات کاٹتے ہیں اپنے رب کے آگے سجدہ میں اور کھڑے [۷۹] |
| 25 | الفرقان | 65 | اور وہ لوگ کہ کہتے ہیں اے رب ہٹا ہم سے دوزخ کا عذاب بیشک اس کا عذاب چمٹنے والا ہے |

| | | | |
|---|---|---|---|
| 25 | الفرقان | 66 | وہ بری جگہ ہے ٹھہرنے کی اور بری جگہ رہنے کی [۸۰] |
| 25 | الفرقان | 67 | اور وہ لوگ کہ جب خرچ کرنے لگیں نہ بیجا اڑائیں اور نہ تنگی کریں اور ہے اس کے بیچ ایک سیدھی گذران [۸۱] |
| 25 | الفرقان | 68 | اور وہ لوگ کہ نہیں پکارتے اللہ کے ساتھ دوسرے حاکم کو اور نہیں خون کرتے جان کا جو منع کر دی اللہ نے مگر جہاں چاہئے [۸۲] اور بدکاری نہیں کرتے اور جو کوئی کرے یہ کام وہ جا پڑ اگناہ میں [۸۳] |
| 25 | الفرقان | 69 | دونا ہو گا اس کو عذب قیامت کےدن اور پڑا رہے گا اس میں خوار ہو کر [۸۴] |
| 25 | الفرقان | 70 | مگر جس نے توبہ کی اور یقین لایا اور کیا کچھ کام نیک سو ان کو بدل دے گا، اللہ برائیوں کی جگہ بھلائیاں اور ہے اللہ بخشنے والا مہربان [۸۵] |
| 25 | الفرقان | 71 | اور جو کوئی توبہ کرے اور کرے کام نیک سو وہ پھر آتا ہے اللہ کی طرف پھر آنے کی جگہ [۸۶] |
| 25 | الفرقان | 72 | اور جو لوگ شامل نہیں ہوتے جھوٹے کام میں [۸۷] اور جب گزرتے ہیں کھیل کی باتوں پر نکل جائیں بزرگانہ [۸۸] |
| 25 | الفرقان | 73 | اور وہ لوگ کہ جب انکو سمجھائیں انکے رب کی باتیں نہ پڑیں ان پر بہرے اندھے ہو کر [۸۹] |
| 25 | الفرقان | 74 | اور وہ لوگ جو کہتے ہیں اے رب دے ہم کو ہماری عورتوں کی طرف سے اور اولاد کی طرف سے آنکھ کی ٹھنڈک [۹۰] اور کر ہم کو پرہیزگاروں کا پیشوا [۹۱] |
| 25 | الفرقان | 75 | ان کو بدلہ ملے گا کوٹھوں کی جھروکے اس لئے کہ وہ ثابت قدم رہے اور لینے آئیں گے ان کو وہاں دعا و سلام کہتے ہوئے [۹۲] |
| 25 | الفرقان | 76 | سدا رہا کریں ان میں خوب جگہ ہے ٹھہرنے کی اور خوب جگہ رہنے کی [۹۳] |
| 25 | الفرقان | 77 | تو کہہ پروا نہیں رکھتا میرا رب تمہاری اگر تم اس کو نہ پکارا کرو [۹۴] سو تم تو جھٹلا چکے اب آگے کو ہونی ہے مٹھ بھیڑ [۹۵] |
| 26 | الشعراء | 1 | طٰسم۔ |
| 26 | الشعراء | 2 | یہ آیتیں ہیں کھلی کتاب کی [۱] |

| | | | |
|---|---|---|---|
| شاید تو گھونٹ مارے اپنی جان اس بات پر کہ وہ یقین نہیں کرتے [۲] | 3 | الشعراء | 26 |
| اگر ہم چاہیں اتاریں ان پر آسمان سے ایک نشانی پھر رہ جائیں ان کی گردنیں اس کے آگے نیچی [۳] | 4 | الشعراء | 26 |
| اور نہیں پہنچتی ان کے پاس کوئی نصیحت رحمٰن سے نئی جس سے منہ نہیں موڑتے [۴] | 5 | الشعراء | 26 |
| سو یہ تو جھٹلا چکے اب پہنچے گی ان پر حقیقت اس بات کی جس پر ٹھٹھے کرتے تھے [۵] | 6 | الشعراء | 26 |
| کیا نہیں دیکھتے وہ زمین کو کتنی اگائیں ہم نے اس میں ہر ایک قسم کی خاصی چیزیں | 7 | الشعراء | 26 |
| اس میں البتہ نشانی ہے اور ان میں بہت لوگ نہیں ماننے والے [۶] | 8 | الشعراء | 26 |
| اور تیرا رب وہی ہے زبردست رحم والا [۷] | 9 | الشعراء | 26 |
| اور جب پکارا تیرے رب نے موسٰی کو کہ جا اس قوم گنہگار کے پاس | 10 | الشعراء | 26 |
| قوم فرعون کے پاس کیا وہ ڈرتے نہیں [۸] | 11 | الشعراء | 26 |
| بولا اے رب میں ڈرتا ہوں کہ مجھ کو جھٹلائیں | 12 | الشعراء | 26 |
| اور رک جاتا ہے میرا جی اور نہیں چلتی میری زبان سو پیغام دے ہارون کو [۹] | 13 | الشعراء | 26 |
| اور انکو مجھ پر ہے ایک گناہ کا دعویٰ [۱۰] سو ڈرتا ہوں کہ مجھ کو مار ڈالیں [۱۱] | 14 | الشعراء | 26 |
| فرمایا کبھی نہیں تم دونوں جاؤ لیکر ہماری نشانیاں ہم ساتھ تمہارے سنتے ہیں [۱۲] | 15 | الشعراء | 26 |
| سو جاؤ فرعون کے پاس اور کہو ہم پیغام لے کر آئے ہیں پروردگار عالم کا | 16 | الشعراء | 26 |
| یہ کہ بھیجدے ہمارے ساتھ بنی اسرائیل کو [۱۳] | 17 | الشعراء | 26 |
| بولا کیا نہیں پالا ہم نے تجھ کو اپنے اندر لڑکا سا [۱۴] اور رہا تو ہم میں اپنی عمر میں سے کئ برس [۱۵] | 18 | الشعراء | 26 |

| | | | |
|---|---|---|---|
| 26 | الشعراء | 19 | اور کر گیا تو اپنی وہ کرتوت جو کر گیا [۱۶] اور تو ہے ناشکر [۱۷] |
| 26 | الشعراء | 20 | کہا کیا تو تھا میں نے وہ کام اور میں تھا چوکنے والا [۱۸] |
| 26 | الشعراء | 21 | پھر بھاگا میں تم سے جب تمہارا ڈر دیکھا پھر بخشا مجھ کو میرے رب نے حکم اور ٹھہرایا مجھ کو پیغام پہنچانے والا [۱۹] |
| 26 | الشعراء | 22 | اور کیا وہ احسان ہے جو تو مجھ پر رکھتا ہے کہ غلام بنایا تو نے بنی اسرائیل کو [۲۰] |
| 26 | الشعراء | 23 | بولا فرعون کیا معنی پروردگار عالم کا [۲۱] |
| 26 | الشعراء | 24 | کہا پروردگار آسمان اور زمین کا اور جو کچھ انکے بیچ میں ہے اگر تم یقین کرو [۲۲] |
| 26 | الشعراء | 25 | بولا اپنے گرد والوں سے کیا تم نہیں سنتے ہو [۲۳] |
| 26 | الشعراء | 26 | کہا پروردگار تمہارا اور پروردگار تمہارے اگلے باپ دادوں کا [۲۴] |
| 26 | الشعراء | 27 | بولا تمہارا  پیغام لانے والا جو تمہاری طرف بھیجا گیا ضرور باؤلا ہے [۲۵] |
| 26 | الشعراء | 28 | کہا پروردگار مشرق کا اور مغرب کا اور جو کچھ ان کے بیچ میں ہے اگر تم سمجھ رکھتے ہو [۲۶] |
| 26 | الشعراء | 29 | بولا اگر تو نے ٹھہرایا کوئی اور حاکم میرے سوائے تو مقرر (ضرور) ڈالوں گا تجھ کو قید میں [۲۷] |
| 26 | الشعراء | 30 | کہا اور اگر لیکر آیا ہوں تیرے پاس ایک چیز کھول دینے والی [۲۸] |
| 26 | الشعراء | 31 | بولا تو وہ چیز لا اگر تو سچ کہتا ہے |
| 26 | الشعراء | 32 | پھر ڈال دیا اپنا عصا سو اسی وقت وہ اژدھا ہو گیا صریح |
| 26 | الشعراء | 33 | اور اندر (بغل)  سے نکالا اپنا ہاتھ سو اسی وقت وہ سفید تھا دیکھنے والوں کے سامنے |
| 26 | الشعراء | 34 | بولا اپنے گرد کے سرداروں سے یہ تو کوئی جادوگر ہے پڑھا ہوا |
| 26 | الشعراء | 35 | چاہتا ہے کہ نکال دے تم کو تمہارے دیس سے اپنے جادو کے زور سے سو اب کیا حکم دیتے ہو [۲۹] |

| | | | |
|---|---|---|---|
| بولے ڈھیل دے اسکو اور اسکے بھائی کو اور بھیجدے شہروں میں نقیب | 36 | الشعراء | 26 |
| لے آئیں تیرے پاس جو بڑا جادوگر ہو پڑھا ہوا | 37 | الشعراء | 26 |
| پھر اکٹھے کئے جادوگر وعدہ پر ایک مقرر دن کے [۳۰] | 38 | الشعراء | 26 |
| اور کہہ دیا لوگوں کو کیا تم بھی اکٹھے ہو گئے | 39 | الشعراء | 26 |
| شاید ہم راہ قبول کر لیں جادوگروں کی اگر ہو ان کو غلبہ [۳۱] | 40 | الشعراء | 26 |
| پھر جب آئے جادوگر کہنے لگےفرعون سے بھلا کچھ ہمارا حق بھی ہے اگر ہو ہم کو غلبہ | 41 | الشعراء | 26 |
| بولا البتہ (ہاں) اور تم اس وقت مقربوں (مصاحبوں) میں ہو گے [۳۲] | 42 | الشعراء | 26 |
| کہا ان کو موسٰی نے ڈالو جو تم ڈالتے ہو [۳۳] | 43 | الشعراء | 26 |
| پھر ڈالیں انہوں نے اپنی رسیاں اور لاٹھیاں اور بولے فرعون کے اقبال سے ہماری ہی فتح ہے [۳۴] | 44 | الشعراء | 26 |
| پھر ڈالا موسٰی نے اپنا عصا پھر تبھی وہ نگلنے لگا جو سانگ انہوں نے بنایا تھا [۳۵] | 45 | الشعراء | 26 |
| پھر اوندھے گرے جادوگر سجدہ میں | 46 | الشعراء | 26 |
| بولے ہم نے مان لیا جہان کے رب کو | 47 | الشعراء | 26 |
| جو رب ہے موسٰی اور ہارون کا | 48 | الشعراء | 26 |
| بولا تم نے اسکو مان لیا ابھی میں نے حکم نہیں دیا تم کو مقرر (بیشک) وہ تمہارا بڑا ہے جس نے تم کو سکھلایا جادو [۳۶] سو اب معلوم کر لو گے البتہ کاٹوں گا تمہارے ہاتھ اور دوسری طرف کے پاؤں اور سولی چڑھاؤں | 49 | الشعراء | 26 |
| بولے کچھ ڈر نہیں ہم کو اپنے رب کی طرف پھر جانا ہے [۳۷] | 50 | الشعراء | 26 |
| ہم غرض رکھتے ہیں کہ بخش دے ہم کو رب ہمارا تقصیریں ہماری اس واسطے کہ ہم ہوئے پہلے قبول کرنے والے [۳۸] | 51 | الشعراء | 26 |
| اور حکم بھیجا ہم نے موسٰی کو کہ رات کو لے نکل میرے بندوں کو البتہ تمہارا پیچھا کریں گے [۳۹] | 52 | الشعراء | 26 |
| پھر بھیجے فرعون نے شہروں میں نقیب [۴۰] | 53 | الشعراء | 26 |

| | | | |
|---|---|---|---|
| 26 | الشعراء | 54 | یہ لوگ جو ہیں سو ایک جماعت ہے تھوڑی سی [۴۱] |
| 26 | الشعراء | 55 | اور وہ مقرر ہم سے دل جلے ہوئے ہیں [۴۲] |
| 26 | الشعراء | 56 | اور ہم سارے ان سے خطرہ رکھتے ہیں [۴۳] |
| 26 | الشعراء | 57 | پھر نکال باہر کیا ہم نے ان کو باغوں اور چشموں سے |
| 26 | الشعراء | 58 | اور خزانوں اور عمدہ مکانوں سے اسی طرح [۴۴] |
| 26 | الشعراء | 59 | اور ہاتھ لگا دیں ہم نے یہ چیزیں بنی اسرائیل کے [۴۵] |
| 26 | الشعراء | 60 | پھر پیچھے پڑے ان کے سورج کے نکلنے کے وقت |
| 26 | الشعراء | 61 | پھر جب مقابل ہوئیں دونوں فوجیں کہنے لگے موسٰی کے لوگ ہم تو پکڑے گئے [۴۶] |
| 26 | الشعراء | 62 | کہا ہرگز نہیں میرے ساتھ ہے میرا رب وہ مجھ کو راہ بتلائے گا [۴۷] |
| 26 | الشعراء | 63 | پھر حکم بھیجا ہم نے موسٰی کو کہ مار اپنے عصا سے دریا کو پھر دریا پھٹ گیا تو ہو گئ ہر پھانگ جیسے بڑا پہاڑ [۴۸] |
| 26 | الشعراء | 64 | اور پاس پہنچا دیا ہم نے اسی جگہ دوسروں کو |
| 26 | الشعراء | 65 | اور بچا دیا ہم نے موسٰی کو اور جو لوگ تھے اس کے ساتھ سب کو |
| 26 | الشعراء | 66 | پھر ڈبا دیا ہم نے ان دوسروں کو [۴۹] |
| 26 | الشعراء | 67 | اس چیز میں ایک نشانی ہے اور نہیں تھے بہت لوگ ان میں ماننے والے [۵۰] |
| 26 | الشعراء | 68 | اور تیرا رب وہی ہے زبردست رحم والا [۵۱] |
| 26 | الشعراء | 69 | اور سنا دے ان کو خبر ابراہیم کی |
| 26 | الشعراء | 70 | جب کہا اپنے باپ کو اور اس کی قوم کو تم کس کو پوجتے ہو [۵۲] |
| 26 | الشعراء | 71 | وہ بولے ہم پوجتے ہیں مورتوں کو پھر سارے دن انہی کے پاس لگے بیٹھے رہتے ہیں [۵۳] |

| | | | |
|---|---|---|---|
| کہا کچه سنتے ہیں تمہارا کہا جب تم پکارتے ہو [۵۴] | 72 | الشعراء | 26 |
| یا کچه بهلا کرتے ہیں تمہارا یا برا [۵۵] | 73 | الشعراء | 26 |
| بولے نہیں پر ہم نے پایا اپنے باپ دادوں کو یہی کام کرتے [۵۶] | 74 | الشعراء | 26 |
| کہا بهلا دیکهتے ہو جن کو پوجتے رہے ہو | 75 | الشعراء | 26 |
| تم اور تمہارے باپ دادے اگلے [۵۷] | 76 | الشعراء | 26 |
| سو وه میرے غنیم ہیں [۵۸] مگر جہان کا رب [۵۹] | 77 | الشعراء | 26 |
| جس نے مجه کو بنایا سو وہی مجه کو راه دکهلاتا ہے [۶۰] | 78 | الشعراء | 26 |
| اور وه جو مجه کو کهلاتا ہے اور پلاتا ہے | 79 | الشعراء | 26 |
| اور جب میں بیمار ہوں تو وہی شفا دیتا ہے | 80 | الشعراء | 26 |
| اور ه جو مجه کو مارے گا پهر جلائے گا [۶۱] | 81 | الشعراء | 26 |
| اور وه جو مجه کو توقع ہے کہ بخشے میری تقصیر انصاف کے دن [۶۲] | 82 | الشعراء | 26 |
| اے میرے رب دے مجه کو حکم اور ملا مجه کو نیکوں میں [۶۳] | 83 | الشعراء | 26 |
| اور رکه میرا بول سچا پچهلوں میں [۶۴] | 84 | الشعراء | 26 |
| اور کر مجه کو وارثوں میں نعمت کے باغ کے [۶۵] | 85 | الشعراء | 26 |
| اور معاف کر میرے باپ کو وه تها راه بهولے ہوؤں میں [۶۶] | 86 | الشعراء | 26 |
| اور رسوا نہ کر مجه کو کہ جس دن سب جی کر اٹهیں گے | 87 | الشعراء | 26 |
| جس دن نہ کام آئے کوئی مال اور نہ بیٹے | 88 | الشعراء | 26 |

| | | | |
|---|---|---|---|
| 26 | الشعراء | 89 | مگر جو کوئی آیا اللہ کے پاس لیکر دل چنگا [۶۷] |
| 26 | الشعراء | 90 | اور پاس لائیں بہشت کو واسطے ڈر والوں کے |
| 26 | الشعراء | 91 | اور نکالیں دوزخ کو سامنے بے را ہوں کے [۶۸] |
| 26 | الشعراء | 92 | اور کہیں ان کو کہاں ہیں جن کو تم پوجتے تھے |
| 26 | الشعراء | 93 | اللہ کے سوائے کیا کچھ مدد کرتے ہیں تمہاری یا بدلہ لے سکتے ہیں [۶۹] |
| 26 | الشعراء | 94 | پھر اوندھے ڈالیں اس میں انکو اور سب بے راہوں کو |
| 26 | الشعراء | 95 | اور ابلیس کے لشکر کو سبہوں کو |
| 26 | الشعراء | 96 | کہیں گے جب وہ وہاں باہم جھگڑنے لگیں |
| 26 | الشعراء | 97 | قسم اللہ کی ہم تھے صریح غلطی میں |
| 26 | الشعراء | 98 | جب ہم تم کو برابر کرتے تھے پروردگار عالم کے |
| 26 | الشعراء | 99 | اور ہم کو راہ سے بہکایا سو ان گنہگاروں نے |
| 26 | الشعراء | 100 | پھر کوئی نہیں ہماری سفارش کرنے والے |
| 26 | الشعراء | 101 | اور نہ کوئی دوست محبت کرنے والا [۷۰] |
| 26 | الشعراء | 102 | سو کسی طرح ہم کو پھر جانا ملے تو ہم ہوں ایمان والوں میں [۷۱] |
| 26 | الشعراء | 103 | اس بات میں نشانی ہے اور بہت لوگ ان میں نہیں ماننے والے [۷۲] |
| 26 | الشعراء | 104 | اور تیرا رب وہی ہے زبردست رحم والا |
| 26 | الشعراء | 105 | جھٹلایا نوح کی قوم نے پیغام لانے والوں کو |
| 26 | الشعراء | 106 | جب کہا ان کو ان کے بھائی نوح نے کیا تم کو ڈر نہیں |

| | | | |
|---|---|---|---|
| 26 | الشعراء | 107 | میں تمہارے واسطے پیغام لانے والا ہوں |
| 26 | الشعراء | 108 | معتبر سو ڈرو اللہ سے اور میرا کہا مانو [۷۳] |
| 26 | الشعراء | 109 | اور مانگتا نہیں میں تم سے اس پر کچھ بدلہ میرا بدلہ ہے اسی پروردگار عالم پر |
| 26 | الشعراء | 110 | سو ڈرو اللہ سے اور میرا کہا مانو [۷۴] |
| 26 | الشعراء | 111 | بولے کیا ہم تجھ کو مان لیں اور تیرے ساتھ ہو رہے ہیں کمینے [۷۵] |
| 26 | الشعراء | 112 | کہا مجھ کو کیا جاننا ہے اس کو جو کام وہ کر رہے ہیں |
| 26 | الشعراء | 113 | ان کا حساب پوچھنا میرے رب کا ہی کام ہے اگر تم سمجھ رکھتے ہو |
| 26 | الشعراء | 114 | اور میں ہانکنے والا نہیں ایمان لانے والوں کو [۷۶] |
| 26 | الشعراء | 115 | میں تو بس یہی ڈر سنا دینے والا ہوں کھول کر [۷۷] |
| 26 | الشعراء | 116 | بولے اگر تو نہ چھوڑے گا اے نوح تو ضرور سنگسار کر دیا جائے گا [۷۸] |
| 26 | الشعراء | 117 | کہا اے رب میری قوم نے تو مجھکو جھٹلا دیا |
| 26 | الشعراء | 118 | سو فیصلہ کر دے میرے انکے بیچ میں کسی طرح کا فیصلہ [۷۹] اور بچا لے میرے ساتھ ہیں ایمان والے [۸۰] |
| 26 | الشعراء | 119 | پھر بچا دیا ہم نے اسکو اور جو اس کےساتھ تھے اس لدی ہوئی کشتی میں |
| 26 | الشعراء | 120 | پھر ڈبا دیا ہم نے اس کے پیچھے ان باقی رہے ہوؤں کو [۸۱] |
| 26 | الشعراء | 121 | البتہ اس بات میں نشانی ہے اور ان میں بہت لوگ نہیں ہیں ماننے والے |
| 26 | الشعراء | 122 | اور تیرا رب وہی ہے زبردست رحم والا |
| 26 | الشعراء | 123 | جھٹلایا عاد نے پیغام لانے والوں کو |

| | | | |
|---|---|---|---|
| جب کہا ان کو ان کےبھائی ہود نے کیا تم کو ڈر نہیں | 124 | الشعراء | 26 |
| میں تمہارے پاس پیغام لانے والا معتبر ہوں | 125 | الشعراء | 26 |
| سو ڈرو اللہ سے اور میرا کہا مانو | 126 | الشعراء | 26 |
| اور نہیں مانگتا میں تم سے اس پر کچھ بدلہ میرا بدلہ ہے اسی جہان کےمالک پر | 127 | الشعراء | 26 |
| کیا بناتے ہو ہر اونچی زمین پر ایک نشان کھیلنے کو | 128 | الشعراء | 26 |
| اور بناتے ہو کاریگریاں شاید تم ہمیشہ رہو گے [۸۲] | 129 | الشعراء | 26 |
| اور جب ہاتھ ڈالتے ہو تو پنجہ مارتے ہو ظلم سے | 130 | الشعراء | 26 |
| سو ڈرو  اللہ سے اور میرا کہا مانو [۸۳] | 131 | الشعراء | 26 |
| اور ڈرو اس سے جس نے تم کو پہنچائیں وہ چیزیں جو تم جانتے ہو | 132 | الشعراء | 26 |
| پہنچائے تم کو چوپائے اور بیٹے | 133 | الشعراء | 26 |
| اور باغ اور چشمے | 134 | الشعراء | 26 |
| میں ڈرتا ہوں تم پر ایک بڑے دن کی آفت سے [۸۴] | 135 | الشعراء | 26 |
| بولے ہم کو برابر ہے تو نصیحت کرے یا نہ بنے تو نصیحت کرنے والا | 136 | الشعراء | 26 |
| اور کچھ نہیں یہ باتیں عادت ہے اگلے لوگوں کی | 137 | الشعراء | 26 |
| اور ہم پر آفت نہیں آنے والی [۸۵] | 138 | الشعراء | 26 |
| پھر اسکو جھٹلانے لگے تو ہم نے انکو غارت کر دیا [۸۶] اس بات میں البتہ نشانی ہے اور ان میں بہت لوگ نہیں ماننے والے | 139 | الشعراء | 26 |
| اور تیرا رب وہی ہے زبردست رحم  والا | 140 | الشعراء | 26 |
| جھٹلایا ثمود نے پیغام لانے والوں کو | 141 | الشعراء | 26 |

| | | | |
|---|---|---|---|
| جب کہا ان کو انکے بھائی صالح نے کیا تم ڈرتے نہیں | 142 | الشعراء | 26 |
| میں تمہارے پاس پیغام لانے والا ہوں معتبر | 143 | الشعراء | 26 |
| سو ڈرو اللہ سے اور میرا کہا مانو | 144 | الشعراء | 26 |
| اور نہیں مانگتا میں تم سے اس پر کچھ بدلہ میرا بدلہ ہے اسی جہان کے پالنے والے پر | 145 | الشعراء | 26 |
| کیا چھوڑے رکھیں گے تم کو یہاں کی چیزوں میں بے کھٹکے | 146 | الشعراء | 26 |
| باغوں میں اور چشموں میں | 147 | الشعراء | 26 |
| اور کھیتوں میں اور کھجوروں میں جن کا گابھا ملائم ہے | 148 | الشعراء | 26 |
| اور تراشتے ہو پہاڑوں کے گھر تکلف کے | 149 | الشعراء | 26 |
| سو ڈرو اللہ سے اور میرا کہا مانو [۸۷] | 150 | الشعراء | 26 |
| اورنہ مانو حکم بیباک لوگوں کا | 151 | الشعراء | 26 |
| جو خرابی کرتے ہیں ملک میں اور اصلاح نہیں کرتے [۸۸] | 152 | الشعراء | 26 |
| بولے تجھ پر تو کسی نے جادو کیا ہے | 153 | الشعراء | 26 |
| توبھی ایک آدمی ہے جیسے ہم [۸۹] سو لے آ کچھ نشانی اگر تو سچا ہے [۹۰] | 154 | الشعراء | 26 |
| کہا یہ اونٹنی ہے اسکے لئے پانی پینے کی ایک باری اور تمہارے لئے باری ایک دن کی مقرر [۹۱] | 155 | الشعراء | 26 |
| اور مت چھیڑیو اس کو بری طرح سے پھر پکڑ لے تم کو آفت ایک بڑے دن کی [۹۲] | 156 | الشعراء | 26 |
| پھر کاٹ ڈالا اس اونٹنی کو پھر کل کو رہ گئے پچتاتے [۹۳] | 157 | الشعراء | 26 |
| پھر آ پکڑا ان کو عذاب نے البتہ اس بات میں نشانی ہے اور ان میں بہت لوگ نہیں ماننے والے | 158 | الشعراء | 26 |

| | | | |
|---|---|---|---|
| 26 | الشعراء | 159 | اور تیرا رب وہی ہے زبردست رحم کرنے والا |
| 26 | الشعراء | 160 | جھٹلایا لوط کی قوم نے پیغام لانے والوں کو |
| 26 | الشعراء | 161 | جب کہا ان کو انکے بھائی لوط نے کیا تم ڈرتے نہیں |
| 26 | الشعراء | 162 | میں تمہارے لئے پیغام لانے والا ہوں معتبر |
| 26 | الشعراء | 163 | سو ڈرو اللہ سے اور میرا کہا مانو |
| 26 | الشعراء | 164 | اور مانگتا نہیں میں تم سے اس کا کچھ بدلہ میرا بدلہ ہے اسی پروردگار عالم پر |
| 26 | الشعراء | 165 | کیا تم دوڑتے ہو جہان کے مردوں پر [۹۴] |
| 26 | الشعراء | 166 | اور چھوڑتے ہو جو تمہارے واسطے بنا دی ہیں تمہارے رب نے تمہاری جوروئیں بلکہ تم لوگ ہو حد سے بڑھنے والے [۹۵] |
| 26 | الشعراء | 167 | بولے اگر نہ چھوڑے گا تو اے لوط تو تُو نکال دیا جائے گا [۹۶] |
| 26 | الشعراء | 168 | کہا میں تمہارے کام سے البتہ بیزار ہوں [۹۷] |
| 26 | الشعراء | 169 | اے رب خلاص کر مجھ کو اور میرے گھر والوں کو ان کاموں سے جو یہ کرتے ہیں [۹۸] |
| 26 | الشعراء | 170 | پھر بچا دیا ہم نے اسکو اور اس کے گھر والوں کو سب کو |
| 26 | الشعراء | 171 | مگر ایک بڑھیا رہ گئ رہنے والوں میں [۹۹] |
| 26 | الشعراء | 172 | پھر اٹھا مارا ہم نے ان دوسروں کو |
| 26 | الشعراء | 173 | اور برسایا ان پرایک برساؤ سو کیا برا برساؤ تھا ان ڈرائے ہوؤں کا [۱۰۰] |
| 26 | الشعراء | 174 | البتہ اس میں نشانی ہے اور ان میں بہت لوگ نہیں تھے ماننے والے |
| 26 | الشعراء | 175 | اور تیرا رب وہی ہے زبردست رحم والا |
| 26 | الشعراء | 176 | جھٹلایا بن کے رہنے والوں نے پیغام لانے والوں کو [۱۰۱] |

| | | | |
|---|---|---|---|
| جب کہا ان کو شعیب نے کیا تم ڈرتے نہیں | 177 | الشعراء | 26 |
| میں تم کو پیغام پہنچانے والا ہوں معتبر | 178 | الشعراء | 26 |
| سو ڈرو اللہ سے اور میرا کہا مانو | 179 | الشعراء | 26 |
| اور نہیں مانگتا میں تم سے اس پر کچھ بدلہ میرا بدلہ ہے اسی پروردگار عالم پر | 180 | الشعراء | 26 |
| پورا بھر کر دو ماپ اور مت ہو نقصان دینے والے | 181 | الشعراء | 26 |
| اور تولو سیدھی ترازو سے [۱۰۲] | 182 | الشعراء | 26 |
| اور مت گھٹا دو لوگوں کو ان کی چیزیں اور مت دوڑو ملک میں خرابی ڈالتے ہوئے [۱۰۳] | 183 | الشعراء | 26 |
| اور ڈرو اس سے جس نے بنایا تم کو اور اگلی خلقت کو | 184 | الشعراء | 26 |
| بولے تجھ پر تو کسی نے جادو کر دیا ہے | 185 | الشعراء | 26 |
| اور تو بھی ایک آدمی ہے جیسے ہم اور ہمارے خیال میں تو تُو جھوٹا ہے [۱۰۴] | 186 | الشعراء | 26 |
| سو گرا دے ہم پر کوئی ٹکڑا آسمان کا اگر تو سچا ہے [۱۰۵] | 187 | الشعراء | 26 |
| کہا میرا رب خوب جانتا ہے جو کچھ تم کرتے ہو [۱۰۶] | 188 | الشعراء | 26 |
| پھر اس کو جھٹلایا پھر پکڑ لیا ان کو آفت نے سائبان والے دن کی بیشک وہ تھا عذاب بڑے دن کا [۱۰۷] | 189 | الشعراء | 26 |
| البتہ اس بات میں نشانی ہے اور ان میں بہت لوگ نہیں ماننے والے | 190 | الشعراء | 26 |
| اور تیرا رب وہی ہے زبردست رحم والا | 191 | الشعراء | 26 |
| اور یہ قرآن ہے اتارا ہوا پروردگار عالم کا | 192 | الشعراء | 26 |
| لیکر اترا ہے اسکو فرشتہ معتبر | 193 | الشعراء | 26 |
| ترے دل پر کہ تو ہو ڈر سنادینے والا [۱۰۸] | 194 | الشعراء | 26 |

| | | | |
|---|---|---|---|
| کھلی عربی زبان میں [۱۰۹] | 195 | الشعراء | 26 |
| اور یہ لکھا ہے پہلوں کی کتابوں میں [۱۱۰] | 196 | الشعراء | 26 |
| کیا انکے واسطے نشانی نہیں یہ بات کہ اسکی خبر رکھتے ہیں پڑھے لوگ بنی اسرائیل کے [۱۱۱] | 197 | الشعراء | 26 |
| اور اگر اتارتے ہم یہ کتاب کسی اوپری (دوسری) زبان والے پر | 198 | الشعراء | 26 |
| اور وہ اسکو پڑھ کر سناتا تو بھی اس پر یقین نہ لاتے [۱۱۲] | 199 | الشعراء | 26 |
| اسی طرح گھسا دیا ہم نے اس انکار کو گنہگاروں کے دل میں | 200 | الشعراء | 26 |
| وہ نہ مانیں گے اس کو جب تک نہ دیکھ لیں گےعذاب دردناک [۱۱۳] | 201 | الشعراء | 26 |
| پھر آئے ان پر اچانک اور انکو خبر بھی نہ ہو | 202 | الشعراء | 26 |
| پھر کہنے لگیں کچھ بھی ہم کو فرصت ملے گی [۱۱۴] | 203 | الشعراء | 26 |
| کیا ہمارے عذاب کو جلد مانگتے ہیں | 204 | الشعراء | 26 |
| بھلا دیکھ تو اگر فائدہ پہنچاتے رہیں ہم انکو برسوں | 205 | الشعراء | 26 |
| پھر پہنچے ان پر جس چیز کا ان سے وعدہ تھا | 206 | الشعراء | 26 |
| تو کیا کام آئے گا ان کے جو کچھ فائدے اٹھاتے رہے [۱۱۵] | 207 | الشعراء | 26 |
| اور کوئی بستی نہیں غارت کی ہم نے جس کے لئے نہیں تھے ڈر سنادینے والے | 208 | الشعراء | 26 |
| یاد دلانے کو اور ہمارا کام نہیں ہے ظلم کرنا [۱۱۶] | 209 | الشعراء | 26 |
| اور اس قرآن کو نہیں لیکر اترے شیطان | 210 | الشعراء | 26 |
| اور نہ ان سے بن آئے اور نہ وہ کر سکیں [۱۱۷] | 211 | الشعراء | 26 |
| ان کو تو سننے کی جگہ سے دور کر دیا ہے [۱۱۸] | 212 | الشعراء | 26 |

| | | | |
|---|---|---|---|
| 26 | الشعراء | 213 | سو تو مت پکار اللہ کے ساتھ دوسرا معبود پھر تو پڑے عذاب میں [۱۱۹] |
| 26 | الشعراء | 214 | اور ڈر سنا دے اپنے قریب کے رشتہ داروں کو [۱۲۰] |
| 26 | الشعراء | 215 | اور اپنے بازو نیچے رکھ انکے واسطے جو تیرے ساتھ ہیں ایمان والے [۱۲۱] |
| 26 | الشعراء | 216 | پھر اگر تیری نافرمانی کریں تو کہہ دے میں بیزار ہوں تمہارے کام سے [۱۲۲] |
| 26 | الشعراء | 217 | اور بھروسہ کر اس زبردست رحم والے پر [۱۲۳] |
| 26 | الشعراء | 218 | جو دیکھتا ہے تجھ کو جب تو اٹھتا ہے |
| 26 | الشعراء | 219 | اور تیرا پھرنا نمازیوں میں [۱۲۴] |
| 26 | الشعراء | 220 | بیشک وہی ہے سننے والا جاننے والا |
| 26 | الشعراء | 221 | میں بتلاؤں تم کو کس پر اترتے ہیں شیطان |
| 26 | الشعراء | 222 | اترتے ہیں ہر جھوٹے گنہگار پر [۱۲۵] |
| 26 | الشعراء | 223 | لا ڈالتے ہیں سنی ہوئی بات اور بہت ان میں جھوٹے ہیں [۱۲۶] |
| 26 | الشعراء | 224 | اور شاعروں کی بات پر چلیں وہی جو بے راہ ہیں [۱۲۷] |
| 26 | الشعراء | 225 | تو نے نہیں دیکھا کہ وہ ہر میدان میں سر مارے پھرتے ہیں [۱۲۸] |
| 26 | الشعراء | 226 | اور یہ کہ وہ کہتے ہیں جو نہیں کرتے [۱۲۹] |
| 26 | الشعراء | 227 | مگر وہ لوگ جو یقین لائے اور کام کئے اچھے اور یاد کی اللہ کی بہت اور بدلہ لیا اس کے پیچھے کہ ان پر ظلم ہوا [۱۳۰] اور اب معلوم کر لیں گے ظلم کرنے والے کہ کس کروٹ الٹتے ہیں [۱۳۱] |
| 27 | النمل | 1 | طٰسٓ۔ یہ آیتیں ہیں قرآن اور کھلی کتاب کی |
| 27 | النمل | 2 | ہدایت اور خوشخبری ایمان والوں کے واسطے |

| | | | |
|---|---|---|---|
| 27 | النمل | 3 | جو قائم رکھتے ہیں نماز کو اور دیتے ہیں زکوٰۃ اور ان کو آخرت پر یقین ہے |
| 27 | النمل | 4 | جو لوگ نہیں مانتے آخرت کو اچھے دکھلائے ہم نے ان کی نظروں میں انکے کام سو وہ بہکے پھرتے ہیں [۱] |
| 27 | النمل | 5 | وہی ہیں جن کے واسطے بری طرح کا عذاب ہے اور آخرت میں وہی ہیں خراب [۲] |
| 27 | النمل | 6 | اور تجھ کو قرآن پہنچتا ہے ایک حکمت والے خبردار کے پاس سے [۳] |
| 27 | النمل | 7 | جب کہا موسٰی نے اپنے گھر والوں کو میں نے دیکھی ہے آگ [۴] اب لاتا ہوں تمہارے پاس وہاں سے کچھ خبر یا لاتا ہوں انگارا سلگا کر شاید تم سینکو [۵] |
| 27 | النمل | 8 | پھر جب پہنچا اسکے پاس آواز ہوئی کہ برکت ہے اس پر جو کوئی کہ آگ میں ہے اور جو اسکے آس پاس ہے [۶] اور پاک ہے وہ ذات اللہ کی جو رب سارے جہان کا [۷] |
| 27 | النمل | 9 | اے موسٰی وہ میں اللہ ہوں زبردست حکمتوں والا [۸] |
| 27 | النمل | 10 | اور ڈال دے لاٹھی اپنی پھر جب دیکھا اسکو پھنپھناتے جیسے سانپ کی سٹک [۹] لوٹا پیٹھ پھیر کر او رمڑ کر نہ دیکھا [۱۰] اے موسٰی مت ڈر میں جو ہوں میرےپاس نہیں ڈرتے رسول [۱۱] |
| 27 | النمل | 11 | مگر جس نے زیادتی کی پھر بدلے میں نیکی کی برائی کے پیچھے تو میں بخشنے والا مہربان ہوں [۱۲] |
| 27 | النمل | 12 | اور ڈال دے ہاتھ اپنا اپنے گریبان میں کہ نکلے سفید ہو کر نہ کسی برائی سے یہ دونوں ملکر نو نشانیاں لیکر جا فرعون اور اس کی قوم کی طرف بیشک وہ تھے لوگ نافرمان [۱۳] |
| 27 | النمل | 13 | پھر جب پہنچیں انکے پاس ہماری نشانیاں سمجھانے کو بولے یہ جادو ہے صریح |
| 27 | النمل | 14 | اور ان کا انکار کیا اور ان کا یقین کر چکے تھے اپنے جی میں بے انصافی اور غرور سے سو دیکھ لے کیا ہوا انجام خرابی کرنے والوں کا [۱۴] |
| 27 | النمل | 15 | اور ہم نے دیا داؤد اور سلیمان کو ایک علم [۱۵] اور بولے شکر اللہ کا جس نے ہم کو بزرگی دی [۱۶] اپنے بہت سے بندوں ایمان والوں پر [۱۷] |

| | | |
|---|---|---|
| 27 | النمل | 16 اور قائم مقام ہوا سلیمان داؤد کا [۱۸] اور بولے اے لوگو ہم کو سکھائی ہے بولی اڑتے جانوروں کی [۱۹] اور دیا ہم کو ہر چیز میں سے [۲۰] بیشک یہی ہے فضیلت صریح |
| 27 | النمل | 17 اور جمع کئے گئے سلیمان کے پاس اسکے لشکر جن اور انسان اور اڑتے جانور پھر انکی جماعتیں بنائی [۲۱] |
| 27 | النمل | 18 یہاں تک کہ جب پہنچے چیونٹیوں کے میدان پر [۲۲] کہا ایک چیونٹی نے اے چیونٹیو گھس جاؤ اپنے گھروں میں نہ پیس ڈالے تم کو سلیمان اور اسکی فوجیں اور انکو خبر بھی نہ ہو [۲۳] |
| 27 | النمل | 19 پھر مسکرا کر ہنس پڑا اسکی بات سے [۲۴] اور بولا اے میرے رب میری قسمت میں دےکہ شکر کروں تیرے احسان کا جو تو نے کیا مجھ پر اور میرے ماں باپ پر اور یہ کہ کروں کام نیک جو تو پسند کرے اور ملا لے مجھ کو اپنی رحمت سے اپنے نیک بندوں میں [۲۵] |
| 27 | النمل | 20 اور خبر لی اڑتے جانوروں کی تو کہا کیا ہے جو میں نہیں دیکھتا ہد ہد کو یا ہے وہ غائب [۲۶] |
| 27 | النمل | 21 اس کو سزا دوں گا سخت سزا [۲۷] یا ذبح کر ڈالوں گا یا لائے میرے پاس کوئی سند صریح [۲۸] |
| 27 | النمل | 22 پھر بہت دیر نہ کی کہ آ کر کہا میں لے آیا خبر ایک چیز کی کہ تجھ کو اس کی خبر نہ تھی اور آیا ہوں تیرے پاس سبا سے ایک خبر لیکر تحقیقی [۲۹] |
| 27 | النمل | 23 میں نے پایا ایک عورت کو جو ان پر بادشاہی کرتی ہے اور اسکو ہر ایک چیز ملی ہے [۳۰] اور اس کا ایک تخت ہے بڑا [۳۱] |
| 27 | النمل | 24 میں نے پایا کہ وہ اور اسکی قوم سجدہ کرتے ہیں سورج کو اللہ کے سوائے اور بھلے دکھلا رکھے ہیں ان کو شیطان نے انکے کام پھر روک دیا ہے انکو رستہ سے سو وہ راہ نہیں پاتے [۳۲] |
| 27 | النمل | 25 کیوں نہ سجدہ کریں اللہ کو جو نکالتا ہے چھپی ہوئی چیز آسمانوں میں اور زمین میں اور جانتا ہے جو چھپاتے ہو اور جو ظاہر کرتے ہو [۳۳] |
| 27 | النمل | 26 اللہ ہے کسی کی بندگی نہیں اس کے سوائے پروردگار تخت بڑے کا [۳۴] |

| | | | |
|---|---|---|---|
| 27 | النمل | 27 | سلیمان نے کہا ہم اب دیکھتے ہیں تو نے سچ کہا یا تو جھوٹا ہے [۳۵] |
| 27 | النمل | 28 | لیجا میرا یہ خط اور ڈال دے ان کی طرف پھر ان کے پاس سے ہٹ آ پھر دیکھ وہ کیا جواب دیتے ہیں [۳۶] |
| 27 | النمل | 29 | کہنے لگی اے دربار والو میرے پاس ڈالا گیا ایک خط عزت کا |
| 27 | النمل | 30 | وہ خط ہے سلیمان کی طرف سے [۳۷] اور وہ یہ ہے شروع اللہ کے نام سے جو بیحد مہربان نہایت رحم والا ہے |
| 27 | النمل | 31 | کہ زور نہ کرو میرے مقابلہ میں اور چلے آؤ میرے سامنے حکمبردار ہو کر [۳۸] |
| 27 | النمل | 32 | کہنے لگی اے دربار والو مشورہ دو مجھ کو میرے کام میں میں طے نہیں کرتی کوئی کام تمہارے حاضر ہونے تک [۳۹] |
| 27 | النمل | 33 | وہ بولے ہم لوگ زور آور ہیں اور سخت لڑائی والے اور کام تیرے اختیار میں ہے سو تو دیکھ لے جو حکم کرے [۴۰] |
| 27 | النمل | 34 | کہنے لگی بادشاہ جب گھستے ہیں کسی بستی میں اسکو خراب کر دیتے ہیں اور کر ڈالتے ہیں وہاں کے سرداروں کو بے عزت اور ایسا ہی کچھ کریں گے |
| 27 | النمل | 35 | اور میں بھیجتی ہوں ان کی طرف کچھ تحفہ پھر دیکھتی ہوں کیا جواب لیکر پھرتے ہیں بھیجے ہوئے [۴۱] |
| 27 | النمل | 36 | پھر جب پہنچا سلیمان کے پاس بولا کیا تم میری اعانت کرتے ہو مال سے جو اللہ نے مجھ کو دیا ہے بہتر ہے اس سے جو تم کو دیا ہے بلکہ تم ہی اپنے تحفہ سے خوش رہو [۴۲] |
| 27 | النمل | 37 | پھر جا ان کے پاس اب ہم پہنچتے ہیں ان پر ساتھ لشکروں کے جنکا مقابلہ نہ ہو سکے ان سے اور نکال دیں گے ان کو وہاں سے بےعزت کر کر اور وہ خوار ہوں گے [۴۳] |
| 27 | النمل | 38 | بولا اے دربار والو تم میں کوئی ہے کہ لے آوے میرے پاس اس کا تخت پہلے اس سے کہ وہ آئیں میرے پاس حکم بردار ہو کر [۴۴] |
| 27 | النمل | 39 | بولا ایک دیو جنوں میں سے میں لائے دیتا ہوں وہ تجھکو پہلے اس سے کہ تو اٹھے اپنی جگہ سے [۴۵] اور میں اس پر زورآور ہوں معتبر [۴۶] |
| 27 | النمل | 40 | بولا وہ شخص جس کے پاس تھا ایک علم کتاب کا میں لائے دیتا ہوں تیرے پاس اسکو پہلے اس سے کہ پھر آئے تیری طرف تیری آنکھ [۴۷] پھر جب دیکھا اسکو دھرا ہوا اپنے پاس کہا یہ میرے رب کا فضل ہے [۴۸] میرے جانچنے کو کہ میں شکر کرتا ہوں یا ناشکری [۴۹] اور جو کوئی شکر کرے سو شکر کرے اپنے واسطے اور جو کوئی ناشکری کرے سو میرا رب بے پروا ہے کرم والا [۵۰] |

| | | |
|---|---|---|
| 27 | النمل | 41 کہا روپ بدل دکھلاؤ اس عورت کے آگے اسکے تخت کا سمجھ پاتی ہے یا ان لوگوں میں ہوتی ہے جن کو سمجھ نہیں [۵۱] |
| 27 | النمل | 42 پھر جب وہ آ پہنچی کسی نے کہا کیا ایسا ہے تیرا تخت بولی گویا یہ وہی ہے [۵۲] اور ہم کو معلوم ہو چکا پہلے سے اور ہم ہو چکے حکم بردار [۵۳] |
| 27 | النمل | 43 اور روک دیا اس کو ان چیزوں سے جو پوجتی تھی اللہ کے سوائے البتہ وہ تھی منکر لوگوں میں [۵۴] |
| 27 | النمل | 44 کسی نے کہا اس عورت کو اندر چل محل میں پھر جب دیکھا اسکو خیال کیا کہ وہ پانی ہے گہرا اور کھولیں اپنی پنڈلیاں [۵۵] کہا یہ تو ایک محل ہے جڑے ہوئے ہیں اس میں شیشے [۵۶] بولی اے رب میں نے برا کیا ہے اپنی جان کا اور میں حکم بردار ہوئی ساتھ سلیمان کے اللہ کے آگے جو رب ہے سارے جہان کا [۵۷] |
| 27 | النمل | 45 اور ہم نے بھیجا تھا ثمود کی طرف ان کے بھائی صالح کو کہ بندگی کرو اللہ کی پھر وہ تو دو فرقے ہو کر لگے جھگڑنے [۵۸] |
| 27 | النمل | 46 کہا اے میری قوم کیوں جلدی مانگتے ہو برائی کو پہلے بھلائی سے کیوں نہیں گناہ بخشواتے اللہ سے شاید تم پر رحم ہو جائے [۵۹] |
| 27 | النمل | 47 بولے ہم نے منحوس قدم دیکھا تجھ کو اور تیرے ساتھ والوں کو [۶۰] کہا تمہاری بری قسمت اللہ کے پاس ہے [۶۱] کچھ نہیں تم لوگ جانچے جاتے ہو [۶۲] |
| 27 | النمل | 48 اور تھے اس شہر میں نو شخص کہ خرابی کرتے ملک میں اور اصلاح نہ کرتے [۶۳] |
| 27 | النمل | 49 بولے کہ آپس میں قسم کھاؤ اللہ کی کہ البتہ رات کو جا پڑیں ہم اس پر اسکے گھر پر پھر کہدیں گے اسکے دعویٰ کرنے والے کو ہم نے نہیں دیکھا جب تباہ ہوا اس کا گھر اور ہم بیشک سچ کہتے ہیں [۶۴] |
| 27 | النمل | 50 اور انہوں نے بنایا ایک فریب اور ہم نے بنایا ایک فریب اور انکو خبر نہ ہوئی [۶۵] |
| 27 | النمل | 51 پھر دیکھ لے کیسا ہوا انجام انکے فریب کا کہ ہلاک کر ڈالا ہم نے انکو اور انکی قوم کو سب کو [۶۶] |
| 27 | النمل | 52 سو یہ پڑے ہیں ان کے گھر ڈھیر ہوئے بسبب انکے انکار کے [۶۷] البتہ اس میں نشانی ہے ان لوگوں کے لئے جو جانتے ہیں [۶۸] |

| | | | |
|---|---|---|---|
| اور بچا دیا ہم نے ان کو جو یقین لائے تھے اور بچتے رہے تھے [۶۹] | 53 | النمل | 27 |
| اور لوط کو جب کہا اس نے اپنی قوم کو کیا تم کرتے ہو بے حیائی اور تم دیکھتے ہو [۷۰] | 54 | النمل | 27 |
| کیا تم دوڑتے ہو مردوں پر للچا کر عورتوں کو چھوڑ کر کوئی نہیں تم لوگ بے سمجھ ہو [۷۱] | 55 | النمل | 27 |
| پھر اور کچھ جواب نہ تھا اس کی قوم کا مگر یہی کہ کہتے تھے نکال دو لوط کے گھر کو اپنے شہر سے یہ لوگ ہیں ستھرے رہا چاہتے [۷۲] | 56 | النمل | 27 |
| پھر بچا دیا ہم نے اسکو اور اسکے گھر والوں کو [۷۳] مگر اسکی عورت مقرر کر دیا تھا ہم نے اسکو رہ جانے والوں میں [۷۴] | 57 | النمل | 27 |
| اور برسا دیا ہم نے ان پر برساؤ پھر کیا برا برساؤ تھا ان ڈرائے ہوؤں کا [۷۵] | 58 | النمل | 27 |
| تو کہہ تعریف ہے اللہ کو اور سلام ہے اس کے بندوں پر جن کو اس نے پسند کیا [۷۶] بھلا اللہ بہتر ہے یا جنکو وہ شریک کرتے ہیں [۷۷] | 59 | النمل | 27 |
| بھلا کس نے بنائے آسمان اور زمین اور اتار دیا تمہارے لئے آسمان سے پانی پھر اگائے ہم نے اس سے باغ رونق والے تمہارا کام نہ تھا کہ اگاتے ان کے درخت [۷۸] اب کوئی اور حاکم ہے اللہ کے ساتھ کوئی نہیں وہ لوگ راہ سے مڑتے ہیں [۷۹] | 60 | النمل | 27 |
| بھلا کس نے بنایا زمین کو ٹھہرنے کی جگہ [۸۰] اور بنائیں اس کے بیچ میں ندیاں اور رکھے اسکے ٹھہرانے کو بوجھ [۸۱] اور رکھا دو دریا میں پردہ [۸۲] اب کوئی اور حاکم ہے اللہ کے ساتھ کوئی نہیں بہتوں کو ان میں سمجھ نہیں [۸۳] | 61 | النمل | 27 |
| بھلا کون پہنچتا ہے بےکس کی پکار کو جب اسکو پکارتا ہے اور دور کر دیتا ہے سختی [۸۴] اور کرتا ہے تم کو نائب اگلوں کا زمین پر [۸۵] اب کوئی حاکم ہے اللہ کے ساتھ تم بہت کم دھیان کرتے ہو [۸۶] | 62 | النمل | 27 |

| | | | |
|---|---|---|---|
| 27 | النمل | 63 | بھلا کون راہ بتاتا ہے تم کو اندھیروں میں جنگل کے اور دریا کے [۸۷] اور کون چلاتا ہے ہوائیں خوشخبری لانے والیاں اس کی رحمت سے پہلے [۸۸] اب کوئی حاکم ہے اللہ کے ساتھ اللہ بہت اوپر ہے اس سے جسکو شریک بتلاتے ہیں [۸۹] |
| 27 | النمل | 64 | بھلا کون سرے سے بناتا ہے پھر اسکو دہرائے گا [۹۰] اور کون روزی دیتا ہے تمکو آسمان سے اور زمین سے [۹۱] اب کوئی حاکم ہے اللہ کے ساتھ تو کہہ لاؤ اپنی سند اگر تم سچے ہو [۹۲] |
| 27 | النمل | 65 | تو کہہ خبر نہیں رکھتا جو کوئی ہے آسمان اور زمین میں چھپی ہوئی چیز کی مگر اللہ [۹۳] اور ان کو خبر نہیں کب جی اٹھیں گے [۹۴] |
| 27 | النمل | 66 | بلکہ تھک کر گر گیا ان کا فکر آخرت کے بارہ میں بلکہ ان کو شبہ ہے اس میں بلکہ وہ اس سے اندھے ہیں [۹۵] |
| 27 | النمل | 67 | اور بولے وہ لوگ جو منکر ہیں کیا جب ہم ہو جائیں مٹی اور ہمارے باپ دادے کیا ہم کو زمین سے نکال لیں گے |
| 27 | النمل | 68 | وعدہ پہنچ چکا ہے اس کا ہم کو اور ہمارے باپ دادوں کو پہلے سے کچھ بھی نہیں یہ نقلیں ہیں اگلوں کی [۹۶] |
| 27 | النمل | 69 | تو کہہ دے پھر و ملک میں تو دیکھو کیسا ہوا انجام کار گنہگاروں کا [۹۷] |
| 27 | النمل | 70 | اور غم نہ کر ان پر اور نہ خفا ہو ان کے فریب بنانے سے [۹۸] |
| 27 | النمل | 71 | اور کہتے ہیں کب ہوگا یہ وعدہ اگر تم سچے ہو [۹۹] |
| 27 | النمل | 72 | تو کہہ کیا بعید ہے جو تمہاری پیٹھ پر پہنچ چکی ہو بعضی وہ چیز جس کی جلدی کر رہے ہو [۱۰۰] |
| 27 | النمل | 73 | اور تیرا رب تو فضل رکھتا ہے لوگوں پر پر ان میں بہت لوگ شکر نہیں کرتے [۱۰۱] |
| 27 | النمل | 74 | اور تیرا رب جانتا ہے جو چھپ رہا ہے انکے سینوں میں اور جو کچھ کہ ظاہر کرتے ہیں |
| 27 | النمل | 75 | اور کوئی چیز نہیں جو غائب ہو آسمان اور زمین میں مگر موجود ہے کھلی کتاب میں [۱۰۲] |

| | | | |
|---|---|---|---|
| 27 | النمل | 76 | یہ قرآن سناتا ہے بنی اسرائیل کو بہت چیزیں جس میں وہ جھگڑ رہے ہیں |
| 27 | النمل | 77 | اور بیشک وہ ہدایت ہے اور رحمت ہے ایمان والوں کے واسطے [۱۰۳] |
| 27 | النمل | 78 | تیرا رب ان میں فیصلہ کرے گا اپنی حکومت سے اور وہی ہے زبردست سب کچھ جاننے والا [۱۰۴] |
| 27 | النمل | 79 | سو تو بھروسہ کر اللہ پر بیشک تو ہے صحیح کھلے رستہ پر [۱۰۵] |
| 27 | النمل | 80 | البتہ تو نہیں سنا سکتا مردوں کو اور نہیں سنا سکتا بہروں کو اپنی پکار جب لوٹیں وہ پیٹھ پھیر کر |
| 27 | النمل | 81 | اور نہ تو دکھلا سکے اندھوں کو جب وہ راہ سے بچلیں [۱۰۶] تو تو سناتا ہے اسکو جو یقین رکھتا ہو ہماری باتوں پر سو وہ حکمبردار ہیں [۱۰۷] |
| 27 | النمل | 82 | اور جب پڑ چکے گی ان پر بات نکالیں گے ہم ان کے آگے ایک جانور زمین سے ان سے باتیں کرے گا اس واسطے کہ لوگ ہماری نشانیوں کا یقین نہیں کرتے تھے [۱۰۸] |
| 27 | النمل | 83 | اور جس دن گھیر بلائیں گے ہم ابر ایک فرقہ میں سے ایک جماعت جو جھٹلاتے تھے ہماری باتوں کو پھر انکی جماعت بندی ہو گی [۱۰۹] |
| 27 | النمل | 84 | یہاں تک کہ جب حاضر ہو جائیں فرمائے گا کیوں جھٹلایا تم نے میری باتوں کو اور نہ آ چکی تھیں تمہاری سمجھ میں یا بولو کہ کیا کرتے تھے [۱۱۰] |
| 27 | النمل | 85 | اور پڑ چکی ان پر بات اس واسطے کہ انہوں نے شرارت کی تھی اب وہ کچھ نہیں بول سکتے [۱۱۱] |
| 27 | النمل | 86 | کیا نہیں دیکھتے کہ ہم نے بنائی رات کہ اس میں چین حاصل کریں اور دن بنایا دیکھنے کا البتہ اس میں نشانیاں ہیں ان لوگوں کے لئے جو یقین کرتے ہیں [۱۱۲] |
| 27 | النمل | 87 | اور جس دن پھونکی جائیگی صور [۱۱۳] تو گھبرا جائے جو کوئی ہے آسمان میں اور جو کوئی ہے زمین میں مگر جس کو اللہ چاہے [۱۱۴] اور سب چلے آئیں اسکے آگے عاجزی سے [۱۱۵] |
| 27 | النمل | 88 | اور تو دیکھے پہاڑوں کو سمجھے کہ وہ جم رہے ہیں اور وہ چلیں گے جیسے چلے بادل [۱۱۶] کاریگری اللہ کی جس نے سادھا ہے ہر چیز کو [۱۱۷] اس کو خبر ہے جو کچھ تم کرتے ہو [۱۱۸] |

| | | | |
|---|---|---|---|
| 27 | النمل | 89 | جو کوئی لیکر آیا بھلائی تو اس کو ملے اس سے بہتر [۱۱۹] اور ان کو گھبراہٹ سے اس دن امن ہے [۱۲۰] |
| 27 | النمل | 90 | اور جو کوئی لیکر آیا برائی سو اوندھے ڈالیں ان کے منہ آگ میں وہی بدلہ پاؤ گے جو کچھ تم کیا کرتے تھے [۱۲۱] |
| 27 | النمل | 91 | مجھ کو یہی حکم ہے کہ بندگی کروں اس شہر کے مالک کی جس نے اس کو حرمت دی اور اسی کی ہے ہر ایک چیز [۱۲۲] اور مجھ کو حکم ہے کہ رہوں حکم برداروں میں [۱۲۳] |
| 27 | النمل | 92 | اور یہ کہ سنا دوں قرآن [۱۲۴] پھر جو کوئی راہ پر آیا سو راہ پر آئے گا اپنے ہی بھلے کو اور جو کوئی بہکا رہا تو کہدے میں تو یہی ہوں ڈر سنا دینے والا [۱۲۵] |
| 27 | النمل | 93 | اور کہہ تعریف ہے سب اللہ کو [۱۲۶] آگے دکھائے گا تم کو اپنے نمونے تو انکو پہچان لو گے [۱۲۷] اور تیرا رب بے خبر نہیں ان کاموں سے جو تم کرتے ہو [۱۲۸] |
| 28 | القصص | 1 | طٰسٓمٓ |
| 28 | القصص | 2 | یہ آیتیں ہیں کھلی کتاب کی |
| 28 | القصص | 3 | ہم سناتے ہیں تجھ کو کچھ احوال موسٰی اور فرعون کا تحقیقی ان لوگوں کے واسطے جو یقین کرتے ہیں [۱] |
| 28 | القصص | 4 | فرعون چڑھ رہا تھا ملک میں اور کر رکھا تھا وہاں کے لوگوں کو کئ فرقے کمزور کر رکھا تھا ایک فرقہ کو ان میں [۲] ذبح کرتا تھا انکے بیٹوں کو اور زندہ رکھتا تھا انکی عورتوں کو [۳] بیشک وہ تھا خرابی ڈالنے والا [۴] |
| 28 | القصص | 5 | اور ہم چاہتے ہیں کو احسان کریں ان لوگوں پر جو کمزور ہوئے پڑے تھے ملک میں اور کر دیں ان کو سردار اور کر دیں ان کو قائم مقام |
| 28 | القصص | 6 | اور جما دیں ان کو ملک میں [۵] اور دکھا دیں فرعون اور ہامان کو [۶] اور انکے لشکروں کو انکے ہاتھ سے جس چیز کا ان کو خطرہ تھا [۷] |

| | | | |
|---|---|---|---|
| 28 | القصص | 7 | اور ہم نے حکم بھیجا موسٰی کی ماں کو کہ اس کو دودھ پلاتی رہ پھر جب تجھ کو ڈر ہو اس کا تو ڈال دے اسکو دریا میں [٨] اور نہ خطرہ کر اور نہ غمگین ہو ہم پھر پہنچا دیں گے اسکو تیری طرف اور کریں گے اس کو رسولوں سے [٩] |
| 28 | القصص | 8 | پھر اٹھا لیا اس کو فرعون کے گھر والوں نے کہ ہو ان کا دشمن اور غم میں ڈالنے والا بیشک فرعون اور ہامان اور ان کے لشکر تھے چوکنے والے [١٠] |
| 28 | القصص | 9 | اور بولی فرعون کی عورت یہ تو آنکھوں کی ٹھنڈک ہے میرے لئے اور تیرے لئے [١١] اسکو مت مارو کچھ بعید نہیں جو ہمارے کام آئے یا ہم اسکو کر لیں بیٹا [١٢] اور ان کو کچھ خبر نہ تھی [١٣] |
| 28 | القصص | 10 | اور صبح کو موسٰی کی ماں کے دل میں قرار نہ رہا قریب تھی کہ ظاہر کر دے بیقراری کو اگر نہ ہم نے گرہ دی ہوتی اس کے دل پر اس واسطے کہ رہے یقین کرنے والوں میں [١۴] |
| 28 | القصص | 11 | اور کہہ دیا اس کی بہن کو پیچھے چلی جا پھر دیکھتی رہی اس کو اجنبی ہو کر اور ان کو خبر نہ ہوئی [١۵] |
| 28 | القصص | 12 | اور روک رکھا تھا ہم نے موسٰی سے دائیوں کو پہلے سے پھر بولی میں بتلاؤں تم کو ایک گھر والے کہ اس کو پال دیں تمہارے لئے اور وہ اس کا بھلا چاہنے والے ہیں [١۶] |
| 28 | القصص | 13 | پھر ہم نے پہنچا دیا اس کو اسکی ماں کی طرف کہ ٹھنڈی رہے اس کی آنکھ اور غمگین نہ ہو اور جانے کہ اللہ کا وعدہ ٹھیک ہے [١٧] پر بہت لوگ نہیں جانتے [١٨] |
| 28 | القصص | 14 | اور جب پہنچ گیا اپنے زور پر اور سنبھل گیا دی ہم نے اس کو حکمت اور سمجھ اور اسی طرح ہم بدلہ دیتے ہیں نیکی والوں کو [١٩] |
| 28 | القصص | 15 | اور آیا شہر کے اندر جس وقت بیخبر ہوئے تھے وہاں کے لوگ [٢٠] پھر پائے اس نے دو مرد لڑتے ہوئے یہ ایک اسکے رفیقوں میں اور یہ دوسرا اسکے دشمنوں میں پھر فریاد کی اس سے اس نے جو تھا اس کے رفیقوں |
| 28 | القصص | 16 | بولا اے میرے رب میں نے برا کیا اپنی جان کا سو بخش مجھ کو پھر اس کو بخش دیا بیشک وہی ہے بخشنے والا مہربان [٢١] |
| 28 | القصص | 17 | بولا اے رب جیسا تو نے فضل کر دیا مجھ پر پھر میں کبھی نہ ہوں گا مددگار گنہگاروں کا [٢٢] |
| 28 | القصص | 18 | پھر صبح کو اٹھا اس شہر میں ڈرتا ہوا انتظار کرتا ہوا [٢٣] پھر ناگہاں جس نے کل مدد مانگی تھی اس سے آج پھر فریاد کرتا ہے اس سے [٢۴] کہا موسٰی نے بیشک تو بے راہ ہے صریح [٢۵] |

28 القصص 19 پھر جب چاہا کہ ہاتھ ڈالے اس پر جو دشمن تھا ان دونوں کا بول اٹھا اے موسیٰ کیا تو چاہتا ہے کہ خون کرے میرا جیسے خون کر چکا ہے کل ایک جان کا [۲۶] تیرا یہی جی چاہتا ہے کہ زبردستی کرتا پھرے ملک میں اور نہیں چاہتا کہ ہو صلح کرا دینے والا [۲۷]

28 القصص 20 اور آیا شہر کے پرلے سرے سے ایک مرد دوڑتا ہوا کہا اے موسیٰ دربار والے مشورہ کرتے ہیں تجھ پر کہ تجھ کو مار ڈالیں سو نکل جا میں تیرا بھلا چاہنے والا ہوں [۲۸]

28 القصص 21 پھر نکلا وہاں سے ڈرتا ہوا راہ دیکھتا بولا اے رب بچا لے مجھ کو اس قوم بے انصاف سے

28 القصص 22 اور جب منہ کیا مدین کی سیدھ پر بولا امید ہے کہ میرا رب لے جائے مجھ کو سیدھی راہ پر [۲۹]

28 القصص 23 اور جب پہنچا مدین کے پانی پر پایا وہاں ایک جماعت کو لوگوں کی پانی پلاتے ہوئے [۳۰] اور پایا ان سے ورے دو عورتوں کو کہ روکے ہوئے کھڑی تھیں اپنی بکریاں بولا تمہارا کیا حال ہے وہ بولیں ہم نہیں پلاتیں پانی چرواہوں کے پھیر لیجانے تک [۳۱] اور ہمارا باپ بوڑھا ہے بڑی عمر کا [۳۲]

28 القصص 24 پھر اس نے پانی پلا دیا انکے جانوروں کو [۳۳] پھر ہٹ کر آیا چھاؤں کی طرف بولا اے رب تو جو چیز اتارے میری طرف اچھی میں اس کا محتاج ہوں [۳۴]

28 القصص 25 پھر آئی اسکے پاس ان دونوں میں سے ایک چلتی تھی شرم سے [۳۵] بولی میرا باپ تجھ کو بلاتا ہے کہ بدلے میں دے حق اس کا کہ تو نے پانی پلا دیا ہمارے جانوروں کو [۳۶] پھر جب پہنچا اسکے پاس اور بیان کیا اس سے احوال کہا مت ڈر بچ آیا تو اس قوم بے انصاف سے [۳۷]

28 القصص 26 بولی ان دونوں میں سے ایک اے باپ اس کو نوکر رکھ لے البتہ بہتر نوکر جو کہ تو رکھنا چاہے وہ ہے جو زور آور ہو امانت دار [۳۸]

28 القصص 27 کہا میں چاہتا ہوں کہ بیاہ دوں تجھ کو ایک بیٹی اپنی ان دونوں میں سے اس شرط پر کہ تو میری نوکری کرے آٹھ برس [۳۹] پھر اگر تو پورے کر دے دس برس تو وہ تیری طرف سے ہے [۴۰] اور میں نہیں چاہتا کہ تجھ پر تکلیف ڈالوں تو پائے گا مجھ کو اگر اللہ نے چاہا نیک بختوں سے [۴۱]

| | | | |
|---|---|---|---|
| 28 | القصص | 28 | بولا یہ وعدہ ہو چکا میرے اور تیرے بیچ جونسی مدت ان دنوں میں پوری کر دوں سو زیادتی نہ ہو مجھ پر اور اللہ پر بھروسہ اس چیز کا جو ہم کہتے ہیں [۴۲] |
| 28 | القصص | 29 | پھر جب پوری کر چکا موسیٰ وہ مدت اور لیکر چلا اپنے گھر والوں کو دیکھی کوہ طور کی طرف سے ایک آگ کہا اپنے گھر والوں کو ٹھہرو میں نے دیکھی ہے ایک آگ شاید لے آؤں تمہارے پاس وہاں کی کچھ خبر یا |
| 28 | القصص | 30 | پھر جب پہنچا اسکے پاس آواز ہوئی میدان کے داہنے کنارے سے برکت والے تختہ میں ایک درخت سے [۴۳] کہ اے موسیٰ میں ہوں میں اللہ جہان کا رب |
| 28 | القصص | 31 | اور یہ کہ ڈالدے اپنی لاٹھی پھر جب دیکھا اسکو پھنپناتے جیسے سانپ کی سٹک الٹا پھرا منہ موڑ کر اور نہ دیکھا پیچھے پھر کر اے موسیٰ آگے آ اور مت ڈر تجھ کو کچھ خطرہ نہیں |
| 28 | القصص | 32 | ڈال اپنا ہاتھ اپنے گریبان میں نکل آئے سفید ہو کر نہ کہ کسی برائی سے [۴۴] اور ملا لے اپنی طرف اپنا بازو ڈر سے [۴۵] سو یہ دو سندیں ہیں تیرے رب کی طرف سے فرعون اور اسکے سرداروں پر [۴۶] بیشک وہ تھے لوگ نافرمان |
| 28 | القصص | 33 | بولا اے رب میں نے خون کیا ہے ان میں ایک جان کا سو ڈرتا ہوں کہ مجھ کو مار ڈالیں گے [۴۷] |
| 28 | القصص | 34 | اور میرا بھائی ہارون اس کی زبان چلتی ہے مجھ سے زیادہ سو اس کو بھیج میرے ساتھ مدد کو کہ میری تصدیق کرے میں ڈرتا ہوں کہ مجھ کو جھوٹا کریں [۴۸] |
| 28 | القصص | 35 | فرمایا ہم مضبوط کر دیں گے تیرے بازو کو تیرے بھائی سے اور دیں گے تم کو غلبہ پھر وہ نہ پہنچ سکیں گے تم تک ہماری نشانیوں سے تم اور جو تمہارے ساتھ ہو غالب رہو گے [۴۹] |
| 28 | القصص | 36 | پھر جب پہنچا انکے پاس موسیٰ لیکر ہماری نشانیاں کھلی ہوئی بولے اور کچھ نہیں یہ جادو ہے باندھا ہوا [۵۰] اور ہم نے سنا نہیں یہ اپنے اگلے باپ دادوں میں [۵۱] |
| 28 | القصص | 37 | اور کہا موسیٰ نے میرا رب تو خوب جانتا ہے جو کوئی لایا ہے ہدایت کی بات اس کے پاس سے اور جس کو ملے گا آخرت کا گھر بیشک بھلا نہ ہوگا بے انصافوں کا [۵۲] |
| 28 | القصص | 38 | اور بولا فرعون اے دربار والو مجھ کو تو معلوم نہیں تمہارا کوئی حاکم ہو میرے سوا سو آگ دے اے ہامان میرے واسطے گارے کو پھر بنا میرے واسطے ایک محل تا کہ میں جھانک کر دیکھ لوں موسیٰ کے رب کو اور |
| 28 | القصص | 39 | اور بڑائی کرنے لگے وہ اور اس کے لشکر ملک میں ناحق اور سمجھے کہ وہ ہماری طرف پھر کر نہ آئیں گے |
| 28 | القصص | 40 | پھر پکڑ ا ہم نے اسکو اور اسکے لشکروں کو پھر پھینک دیا ہم نے انکو دریا میں سو دیکھ لے کیسا ہوا انجام گنہگاروں کا [۵۴] |
| 28 | القصص | 41 | اور کیا ہم نے ان کو پیشوا کہ بلاتے ہیں دوزخ کی طرف [۵۵] اور قیامت کے دن ان کو مدد نہ ملے گی [۵۶] |

| | | | |
|---|---|---|---|
| 28 | القصص | 42 | اور پیچھے رکھ دی ہم نے ان پر اس دنیا میں پھٹکار اور قیامت کے دن ان پر برائی ہے [۵۷] |
| 28 | القصص | 43 | اور دی ہم نے موسٰی کو کتاب بعد ا سکے کہ ہم غارت کر چکے پہلی جماعتوں کو [۵۸] سمجھانے والی لوگوں کو اور راہ بتانے والی اور رحمت تاکہ وہ یاد رکھیں [۵۹] |
| 28 | القصص | 44 | اور تو نہ تھا غرب کی طرف جب ہم نے بھیجا موسٰی کو حکم [۶۰] اور نہ تھا تو دیکھنے والا |
| 28 | القصص | 45 | لیکن ہم نے پیدا کیں کئ جماعتیں پھر دراز ہوئی ان پر مدت [۶۱] اور تو نہ رہتا تھا مدین والوں میں کہ ان کو سناتا ہماری آیتیں پر ہم رہے ہیں رسول بھیجتے [۶۲] |
| 28 | القصص | 46 | اور تو نہ تھاطور کے کنارے جب ہم نے آواز دی لیکن یہ انعام ہے تیرے رب کا [۶۳] تاکہ تو ڈر سنا دے ان لوگوں کو جنکے پاس نہیں آیا کوئی ڈر سنانے والا تجھ سے پہلے تاکہ وہ یاد رکھیں [۶۴] |
| 28 | القصص | 47 | اور اتنی بات کےلئے کہ کبھی آن پڑے ان پر آفت ان کاموں کی وجہ سے جنکو بھیج چکے ہیں انکے ہاتھ تو کہنے لگیں اے رب ہمارے کیوں نہ بھیج دیا ہمارے پاس کسی کو پیغام دے کر تو ہم چلتے تیری باتوں پر اور |
| 28 | القصص | 48 | پھر جب پہنچی ان کو ٹھیک بات ہمارے پاس سے کہنے لگے کیوں نہ ملا اس رسول کو جیسا ملا تھا موسٰی کو [۶۶] کیا ابھی منکر نہیں ہو چکے اس سے جو موسیٰ کو ملا تھا اس سے پہلے [۶۷] کہنے لگے دونوں جادو ہیں آپس میں موافق اور کہنے لگے ہم دونوں کو نہیں مانتے [۶۸] |
| 28 | القصص | 49 | تو کہہ اب تم لاؤ کوئی کتاب اللہ کے پاس کی جو ان دونوں سے بہتر ہو کہ میں اس پر چلوں اگر تم سچے ہو [۶۹] |
| 28 | القصص | 50 | پھر اگر نہ کر لائیں تیرا کہا تو جان لے کہ وہ چلتے ہیں نری اپنی خواہشوں پر اور اس سے گمراہ زیادہ کون جو چلے اپنی خواہش پر بدون راہ بتلائے اللہ کے بیشک اللہ راہ نہیں دیتا بے انصاف لوگوں کو [۷۰] |
| 28 | القصص | 51 | اور ہم پے درپے بھیجتے رہے ہیں انکو اپنے کلام تاکہ وہ دھیان میں لائیں [۷۱] |
| 28 | القصص | 52 | جن کو ہم نے دی ہے کتاب اس سے پہلے وہ اس پر یقین کرتے ہیں |
| 28 | القصص | 53 | اور جب ان کو سنائے تو کہیں ہم یقین لائے اس پر یہی ہے ٹھیک ہمارے رب کا بھیجا ہوا ہم ہیں اس سے پہلے کے حکم بردار [۷۲] |

28 القصص 54 وہ لوگ پائیں گے اپنا ثواب دوہرا اس بات پر کہ قائم رہے [۷۳] اور بھلائی کرتے ہیں برائی کے جواب میں [۷۴] اور ہمارا دیا ہو کچھ خرچ کرتے رہتے ہیں [۷۵]

28 القصص 55 اور جب سنیں نکمی باتیں اس سے کنارہ کریں اورکہیں ہم کو ہمارے کام اور تم کو تمہارے کام سلامت رہو ہم کو نہیں چاہئیں بے سمجھ لوگ [۷۶]

28 القصص 56 تو راہ پر نہیں لاتا جس کو چاہے پر اللہ راہ پر لائے جس کو چاہے [۷۷] اور وہی خوب جانتا ہے جو راہ پر آئیں گے [۷۸]

28 القصص 57 اور کہنے لگے اگر ہم راہ پر آئیں تیرے ساتھ اچک لئے جائیں اپنے ملک سے [۷۹] کیا ہم نے جگہ نہیں دی ان کو حرمت والے پناہ کے مکان میں کھینچے چلے آتے ہیں اسکی طرف میوے ہر چیز کے روزی ہماری طرف سے پر بہت ان میں سمجھ نہیں رکھتے [۸۰]

28 القصص 58 اور کتنی غارت کر دیں ہم نے بستیاں جو اترا چلی تھیں اپنی گذران میں اب یہ ہیں ان کے گھر آباد نہیں ہوئے ان کے پیچھے مگر تھوڑے [۸۱] اور ہم ہیں آخر کو سب کچھ لینے والے [۸۲]

28 القصص 59 اور تیرا رب نہیں غارت کرنے والا بستیوں کو جب تک نہ بھیج لے ان کی بڑی بستی میں کسی کو پیغام دے کر جو سنائے انکو ہماری باتیں [۸۳] اور ہم ہر گز نہیں غارت کرنے والے بستیوں کو مگر جب کہ وہاں کے لوگ گنہگار ہوں [۸۴]

28 القصص 60 اور جو تم کو ملی ہے کوئی چیز سو فائدہ اٹھا لینا ہے دنیا کی زندگی میں اور یہاں کی رونق ہے اور جو اللہ کے پاس ہے سو بہتر ے اور باقی رہنے والا کیا تم کو سمجھ نہیں [۸۵]

28 القصص 61 بھلاا یک شخص جس سے ہم نے وعدہ کیا ہے اچھا وعدہ سو ہ اس کو پانے والا ہے برابر ہے، اسکے جسکو ہم نے فائدہ دیا دنیا کی زندگانی کا پھر وہ قیامت کے دن پکڑ ا ہوا آیا [۸۶]

28 القصص 62 اور جس دن انکو پکارے گا تو کہے گا کہاں ہیں میرے شریک جن کا تم دعویٰ کرتے تھے [۸۷]

28 القصص 63 بولے جن پر ثابت ہو چکی بات اے رب یہ لوگ ہیں جن کو ہم نے بہکایا ان کو بہکایا جیسے ہم آپ بہکے ہم منکر ہوئے تیرے آگے وہ ہم کو نہ پوجتے تھے [۸۸]

28 القصص 64 اور کہیں گے پکارو اپنے شریکوں کو پھر پکاریں گے انکو تو وہ جواب نہ دیں گے ان کو [۸۹] اور دیکھیں گے عذاب کاش کہ کسی طرح وہ راہ پائے ہوئے ہوتے [۹۰]

| | | | |
|---|---|---|---|
| اور جس دن ان کو پکارے گا تو فرمائے گا کیا جواب دیا تھا تم نے پیغام پہنچانے والوں کو | 65 | القصص | 28 |
| پھر بند ہو جائیں گی ان پر باتیں اس دن سو وہ آپس میں بھی نہ پوچھیں گے [۹۱] | 66 | القصص | 28 |
| سو جس نے کہ توبہ کی اور یقین لایا اعمال کئے اچھے سو امید ہے کہ ہو چھوٹنے والوں میں [۹۲] | 67 | القصص | 28 |
| اور تیرا رب پیدا کرتا ہے جو چاہے اور پسند کرے جس کو چاہے انکے ہاتھ میں نہیں پسند کرنا [۹۳] اللہ نرالا ہے اور بہت اوپر ہے اس چیز سے کہ شریک بتلاتے ہیں [۹۴] | 68 | القصص | 28 |
| اور تیرا رب جانتا ہے جو چھپ رہا ہے انکے سینوں میں اور جو کچھ کہ ظاہر میں کرتے ہیں [۹۵] | 69 | القصص | 28 |
| اور وہی اللہ ہے کسی کی بندگی نہیں اسکے سوا اسی کی تعریف ہے دنیا اور آخرت میں اور اسی کے ہاتھ حکم ہے اور اسی کے پاس پھیرے جاؤ گے [۹۶] | 70 | القصص | 28 |
| تو کہہ دیکھو تو اگر اللہ رکھ دے تم پر رات ہمیشہ کو قیامت کے دن تک [۹۷] کون حاکم ہے اللہ کے سوائے کہ لائے تم کو کہیں سے روشنی پھر کیا تم سنتے نہیں [۹۸] | 71 | القصص | 28 |
| تو کہہ دیکھو تو اگر رکھ دے اللہ تم پر دن ہمیشہ کو قیامت کے دن تک کون حاکم ہے اللہ کے سوائے کہ لائے تم کو رات جس میں آرام کرو پھر کیا تم نہیں دیکھتے [۹۹] | 72 | القصص | 28 |
| اور اپنی مہربانی سے بنا دئے تمہارے واسطے رات اور دن کہ اس میں چین بھی کرو اور تلاش بھی کرو کچھ اس کا فضل اور تاکہ تم شکر کرو [۱۰۰] | 73 | القصص | 28 |
| اور جس دن ان کو پکارے گا تو فرمائے گا کہاں ہیں میرے شریک جن کا تم دعویٰ کرتے تھے | 74 | القصص | 28 |
| اور جدا کریں گے ہم ہر فرقہ میں سے ایک احوال بتلانے والا [۱۰۱] پھر کہیں گے لاؤ اپنی سند [۱۰۲] تب جان لیں گے کہ سچ بات ہے اللہ کی اور کھوئی جائیں گی ان سے جو باتیں وہ جوڑتے تھے [۱۰۳] | 75 | القصص | 28 |
| قارون جو تھا سو موسٰی کی قوم سے پھر شرارت کرنے لگا ان پر [۱۰۴] اور ہم نے دیے تھے اسکو خزانے اتنے کہ اسکی کنجیاں اٹھانے سے تھک جاتے کئ مرد زور آور [۱۰۵] جب کہا اس کو اسکی قوم نے اترا مت اللہ کو نہیں بھاتے اترانے والے [۱۰۶] | 76 | القصص | 28 |

| | | | |
|---|---|---|---|
| 28 | القصص | 77 | اور جو تجھ کو اللہ نے دیا ہے اس سے کما لے پچھلا گھر [۱۰۷] اور نہ بھول اپنا حصہ دنیا سے اور بھلائی کر جیسے اللہ نے بھلائی کی تجھ سے [۱۰۸] اور مت چاہ خرابی ڈالنی ملک میں اللہ کو بھاتے نہیں خرابی ڈالنے والے [۱۰۹] |
| 28 | القصص | 78 | بولا یہ مال تو مجھ کو ملا ہے ایک ہنر سے جو میرے پاس ہے [۱۱۰] کیا اس نے یہ نہ جانا کہ اللہ غارت کر چکا ہے اس سے پہلے کتنی جماعتیں جو اس سے زیادہ رکھتی تھیں زور اور زیادہ رکھتی تھیں مال کی جمع [۱۱۱] اور پوچھی نہ جائیں گنہگاروں سے ان کے گناہ [۱۱۲] |
| 28 | القصص | 79 | پھر نکلا اپنی قوم کے سامنے اپنے ٹھاٹھ سےکہنے لگے جو لوگ طالب تھے دنیا کی زندگانی کے اے کاش ہم کو ملے جیسا کچھ ملا ہے قارون کو بیشک اسکی بڑی قسمت ہے [۱۱۳] |
| 28 | القصص | 80 | اور بولے جن کو ملی تھی سمجھ اے خرابی تمہاری اللہ کا دیا ثواب بہتر ہے انکے واسطے جو یقین لائے اور کام کیا بھلا [۱۱۴] اور یہ بات انہی کے دل میں پڑتی ہے جو سہنے والے ہیں [۱۱۵] |
| 28 | القصص | 81 | پھر دھنسا دیا ہم نے اس کو اور اسکے گھر کو زمین میں پھر نہ ہوئی س کی کوئی جماعت جو مدد کرتی اسکی اللہ کے سوائے اور نہ وہ خود مدد لا سکا [۱۱۶] |
| 28 | القصص | 82 | اور فجر کو لگے کہنے جو کل شام آرزو کرتے تھے اس کا سا درجہ ارے خرابی یہ تو اللہ کھول دیتا ہے روزی جس کو چاہے اپنے بندوں میں اور تنگ کر دیتا ہے [۱۱۷] اگر نہ احسان کرتا ہم پر اللہ تو ہم کو بھی دھنسا دیتا اے خرابی یہ تو چھٹکارا نہیں پاتے منکر [۱۱۸] |
| 28 | القصص | 83 | وہ گھر پچھلا ہے ہم دیں گے وہ ان لوگوں کو جو نہیں چاہتے اپنی بڑائی ملک میں اور نہ بگاڑ ڈالنا اور عاقبت بھلی ہے ڈرنے والوں کی [۱۱۹] |
| 28 | القصص | 84 | جو لیکر آیا بھلائی اس کو ملنا ہے اس سے بہتر [۱۲۰] اور جو کوئی لے کر آیا برائی سو برائیاں کرنے والے ان کو وہی سزا ملے گی جو کچھ کرتے تھے [۱۲۱] |
| 28 | القصص | 85 | جس نے حکم بھیجا تجھ پر قرآن کا وہ پھر لانے والا ہے تجھ کو پہلی جگہ [۱۲۲] تو کہہ میرا رب خوب جانتا ہے کون لایا ہے راہ کی سوجھ اور کون پڑا ہے صریح گمراہی میں [۱۲۳] |
| 28 | القصص | 86 | اور تو توقع نہ رکھتا تھا کہ اتاری جائے تجھ پر کتاب مگر مہربانی سے تیرے رب کی [۱۲۴] سو تو مت ہو مددگار کافروں کا [۱۲۵] |

| | | | |
|---|---|---|---|
| 67 | الملک | 22 | بھلا ایک جو چلے اوندھا اپنے منہ کے بل وہ سیدھی راہ پائے یا وہ شخص جو چلے سیدھا ایک سیدھی راہ پر [۲۹] |
| 67 | الملک | 23 | تو کہہ وہی ہے جس نے تم کو بنا کھڑا کیا اور بنا دیے تمہارے واسطے کان اور آنکھیں اور دل تم بہت تھوڑا حق مانتے ہو [۳۰] |
| 67 | الملک | 24 | تو کہہ وہی ہے جس نے کھنڈا دیا تم کو زمین میں اور اُسی کی طرف اکٹھے کئے جاؤ گے [۳۱] |
| 67 | الملک | 25 | اور کہتے ہیں کب ہو گا یہ وعدہ اگر تم سچے ہو [۳۲] |
| 67 | الملک | 26 | تو کہہ خبر تو ہے اللہ ہی کے پاس اور میرا کام تو یہی ڈر سنا دینا ہے کھول کر [۳۳] |
| 67 | الملک | 27 | پھر جب دیکھیں گے کہ وہ پاس آ لگا تو بگڑ جائیں گے منہ منکروں کے اور کہے گا یہی ہے جس کو تم مانگتے تھے [۳۴] |
| 67 | الملک | 28 | تو کہہ بھلا دیکھو تو اگر ہلاک کر دے مجھ کو اللہ اور میرے ساتھ والو کو یا ہم پر رحم کرے پھر وہ کون ہے جو بچائے منکروں کو عذاب دردناک سے [۳۵] |
| 67 | الملک | 29 | تو کہہ وہی رحمٰن ہے ہم نے اُسکو مانا اور اُسی پر بھروسہ کیا [۳۶] سو اب تم جان لو گے کون پڑ اہے صریح بہکائے میں [۳۷] |
| 67 | الملک | 30 | تو کہہ بھلا دیکھو تو اگر ہو جائے صبح کو پانی تمہارا خشک پھر کون ہے جو لائے تمہارے پاس پانی نتھرا [۳۸] |
| 68 | القلم | 1 | نٓ۔ قسم ہے قلم کی اور جو کچھ لکھتے ہیں |
| 68 | القلم | 2 | تو نہیں اپنے رب کے فضل سے دیوانہ [۱] |
| 68 | القلم | 3 | اور تیرے واسطے بدلا ہے بے انتہا [۲] |
| 68 | القلم | 4 | اور تو پیدا ہوا ہے بڑے خلق پر [۳] |
| 68 | القلم | 5 | سو اب تو بھی دیکھ لے گا اور وہ بھی دیکھ لیں گے |
| 68 | القلم | 6 | کہ کون ہے تم میں جو بچل رہا ہے [۴] |
| 68 | القلم | 7 | بیشک تیرا رب وہی خوب جانے اُسکو جو بہکا اُسکی راہ سے اور وہی جانتا ہے راہ پانے والوں کو [۵] |

| | | | |
|---|---|---|---|
| 68 | القلم | 8 | سو تو کہنا مت مان جھٹلانے والوں کا |
| 68 | القلم | 9 | وہ چاہتے ہیں کسی طرح تو ڈھیلا ہو تو  وہ بھی ڈھیلے ہوں [۶] ہوں |
| 68 | القلم | 10 | اور تو کہا مت مان کسی قسمیں کھانے والے بے قدر کا [۷] |
| 68 | القلم | 11 | طعنے دے چغلی کھاتا پھرے |
| 68 | القلم | 12 | بھلے کام سے روکے حد سے بڑھے بڑا گنہگار |
| 68 | القلم | 13 | اُجڈ ان سب کے پیچھے بدنام [۸] |
| 68 | القلم | 14 | اس واسطے کہ رکھتا ہے مال اور بیٹے [۹] |
| 68 | القلم | 15 | جب سنائے اُس کو ہماری باتیں کہے یہ نقلیں ہیں پہلوں کی [۱۰] |
| 68 | القلم | 16 | اب داغ دیں گے ہم اُسکو سونڈ پر [۱۱] |
| 68 | القلم | 17 | ہم نے اُن کو جانچا ہے جیسے جانچا تھا باغ  والوں کو [۱۲] جب اُن سب نے قسم کھائی کہ اُس کا میوہ توڑیں گے صبح ہوتے |
| 68 | القلم | 18 | اور ان شاء اللہ نہ کہا [۱۳] |
| 68 | القلم | 19 | پھر پھیرا کر گیا اُس پر کوئی پھیرے والا تیرے رب کی طرف سے اور وہ سوتے ہی رہے |
| 68 | القلم | 20 | پھر صبح تک ہو رہاجیسے ٹوٹ چکا [۱۴] |
| 68 | القلم | 21 | پھر آپس میں بولے صبح ہوتے |
| 68 | القلم | 22 | کہ سویرے چلو اپنے کھیت پر اگر تمکو توڑنا ہے |
| 68 | القلم | 23 | پھر چلے اور آپس میں کہتے تھے چپکے چپکے |
| 68 | القلم | 24 | کہ اندر نہ آنے پائے اُس میں آج تمہارے پاس کوئی محتاج |
| 68 | القلم | 25 | اور سویرے چلے لپکتے ہوئے زور کے ساتھ [۱۵] |

| | | | |
|---|---|---|---|
| 68 | القلم | 26 | پھر جب اُسکو دیکھا بولے ہم تو راہ بھول آئے |
| 68 | القلم | 27 | نہیں ہماری تو قسمت پھوٹ گئ [۱۶] |
| 68 | القلم | 28 | بولا بچلا اُن کا میں نے تم کو نہ کہا تھا کہ کیوں نہیں پاکی بولتے اللہ کی [۱۷] |
| 68 | القلم | 29 | بولے پاک ذات ہے ہمارے رب کی ہم ہی تقصیر وار تھے |
| 68 | القلم | 30 | پھر منہ کر کر ایک دوسرے کی طرف لگے اُلاہنا دینے [۱۸] |
| 68 | القلم | 31 | یبولے ہائے خرابی ہماری ہم ہی تھے حد سے بڑھنے والے |
| 68 | القلم | 32 | شاید ہمارا رب بدل دے ہمکو اس سے بہتر ہم اپنے رب سے آرزو رکھتے ہیں [۱۹] |
| 68 | القلم | 33 | یوں آتی ہے آفت اور آخرت کی آفت تو سب سے بڑی ہے اگر اُنکو سمجھ ہوتی [۲۰] |
| 68 | القلم | 34 | البتہ ڈرنے والوں کو اُنکے رب کے پاس باغ ہیں نعمت کے [۲۱] |
| 68 | القلم | 35 | کیا ہم کر دیں گے حکم برداروں کو برابر گنہگاروں کے |
| 68 | القلم | 36 | کیا ہو گیا تمکو کیسے ٹھہرا رہے ہو بات [۲۲] |
| 68 | القلم | 37 | کیا تمہارے پا س کوئی کتاب ہے جس میں پڑھ لیتے ہو |
| 68 | القلم | 38 | اُس میں ملتا ہے تمکو جو تم پسند کر لو |
| 68 | القلم | 39 | کیا تم نے ہم سے قسمیں لے لی ہیں ٹھیک پہنچنے والی قیامت کے دن تک کہ تم کو ملے گاجو کچھ تم ٹھہراؤ گے |
| 68 | القلم | 40 | پوچھ اُن سے کونسا اُن میں اس کا ذمہ لیتا ہے [۲۳] |
| 68 | القلم | 41 | کیا انکے واسطے کوئی شریک ہیں پھر توچاہئے لے آئیں اپنے اپنے شریکوں کو اگر وہ سچے ہیں [۲۴] |
| 68 | القلم | 42 | جس دن کہ کھولی جائے پنڈلی اور وہ بلائے جائیں سجدہ کرنےکو پھر نہ کر سکیں [۲۵] |
| 68 | القلم | 43 | جھکی پڑتی ہوں گی اُنکی آنکھیں [۲۶] چڑھی آتی ہو گی اُن پر ذلت اور پہلے اُنکو بلاتے رہے سجدہ کرنے کو اور وہ تھے اچھے خاصے [۲۷] |

| | | | |
|---|---|---|---|
| 68 | القلم | 44 | اب چھوڑ دے مجھ کو اور اُنکو جو کہ جھٹلائیں اس بات کو اب ہم سیڑھی سیڑھی اتاریں گے اُنکو جہاں سے اُنکو پتہ بھی نہیں [۲۸] |
| 68 | القلم | 45 | اور انکو ڈھیل دیے جاتا ہوں بیشک میرا داؤ پکا ہے [۲۹] |
| 68 | القلم | 46 | کیا تو مانگتا ہے اُن سے کچھ حق سو اُن پر تاوان کا بوجھ پڑ رہا ہے |
| 68 | القلم | 47 | کیا اُنکے پاس خبر ہے غیب کی سو وہ لکھ لاتے ہیں [۳۰] |
| 68 | القلم | 48 | اب تو استقلال سے راہ دیکھتا رہ اپنے رب کے حکم کی اور مت ہو جیسا وہ مچھلی والا [۳۱] جب پکارا اُس نے اور وہ غصہ میں بھرا تھا [۳۲] |
| 68 | القلم | 49 | اگر نہ سنبھالتا اُسکو احسان تیرے رب کا تو پھینکا گیا ہی تھا چٹیل میدان میں الزام کھا کر [۳۳] |
| 68 | القلم | 50 | پھر نوازا اُسکو اسکے رب نے پھر کر دیا اُسکو نیکوں میں [۳۴] |
| 68 | القلم | 51 | اور منکر تو لگ ہی رہے ہیں کہ پھسلا دیں تجھ کو اپنی نگاہوں سے جب سنتے ہیں قرآن اور کہتے ہیں وہ تو باؤلا ہے [۳۵] |
| 68 | القلم | 52 | اور یہ قرآن تو یہی نصیحت ہے سارے جہان والوں کو [۳۶] |
| 69 | الحاقہ | 1 | وہ ثابت ہو چکنے والی |
| 69 | الحاقہ | 2 | کیا ہے وہ ثابت ہو چکنے والی [۱] |
| 69 | الحاقہ | 3 | اور تو نے کیا سوچا کیا ہے وہ ثابت ہو چکنے والی [۲] |
| 69 | الحاقہ | 4 | جھٹلایا ثمود اور عاد نے اُس کوٹ ڈالنے والی کو [۳] |
| 69 | الحاقہ | 5 | سو وہ جو ثمود تھے سو غارت کر دیے گئے اچھال کر [۴] |
| 69 | الحاقہ | 6 | اور وہ جو عاد تھے سو برباد ہوئے ٹھنڈی سناٹے کی ہوا سے نکلی جائے ہاتھوں سے [۵] |
| 69 | الحاقہ | 7 | مقرر کر دیا اُسکو اُن پر سات رات اور آٹھ دن تک لگاتار پھر تو دیکھے کہ وہ لوگ اُس میں بچھڑ گئے گویا وہ ڈھنڈ ہیں کھجور کے کھوکھلے [۶] |

| | | | |
|---|---|---|---|
| 69 | الحاقہ | 8 | پھر تو دیکھتا ہے کوئی اُن میں کا بچا [۷] |
| 69 | الحاقہ | 9 | اور آیا فرعون اور جو اُس سے پہلے تھے اور اُلٹ جانے والی بستیاں خطائیں کرتے ہوئے |
| 69 | الحاقہ | 10 | پھر حکم نہ مانا اپنے رب کے رسول کا پھر پکڑا اُنکو پکڑنا سخت [۸] |
| 69 | الحاقہ | 11 | ہم نے جس وقت پانی اُبلا لاد لیا تم کو چلتی کشتی میں |
| 69 | الحاقہ | 12 | تاکہ رکھیں اُسکو تمہاری یادگاری کے واسطے اور سینت کر رکھے اُسکو کان سینت کر رکھنے والا [۹] |
| 69 | الحاقہ | 13 | پھر جب پھونکا جائے صور میں ایک بار پھونکنا |
| 69 | الحاقہ | 14 | اور اٹھائی جائے زمین اورپہاڑ پھر کوٹ دیے جائیں ایک بار |
| 69 | الحاقہ | 15 | پھر اُس دن ہو پڑے وہ ہو پڑنے والی [۱۰] |
| 69 | الحاقہ | 16 | اور پھٹ جائے آسمان پھر وہ اُس دن بکھر رہا ہے |
| 69 | الحاقہ | 17 | اور فرشتے ہوں گے اُسکے کناروں پر [۱۱] اور اٹھائیں گے تخت تیرے رب کا اپنے اوپر اُس دن آٹھ شخص [۱۲] |
| 69 | الحاقہ | 18 | اُس دن سامنے کئے جاؤ گے چھپی نہ رہے گی تمہاری کوئی چھپی بات [۱۳] |
| 69 | الحاقہ | 19 | سو جس کو ملا اُس کا لکھا داہنے ہاتھ میں وہ کہتا ہے لیجیو پڑھیو میرا لکھا [۱۴] |
| 69 | الحاقہ | 20 | میں نے خیال رکھا اس بات کا کہ مجھ کو ملے گا میرا حساب [۱۵] |
| 69 | الحاقہ | 21 | سو وہ ہیں من مانتے گزران میں |
| 69 | الحاقہ | 22 | اونچے باغ میں |
| 69 | الحاقہ | 23 | جسکے میوےجھکے پڑے ہیں [۱۶] |
| 69 | الحاقہ | 24 | کھاؤ اور پیو رچ کر بدلا اُس کا جو آگے بھیج چکے ہو تم پہلے دنوں میں [۱۷] |

| | | | |
|---|---|---|---|
| 69 | الحاقہ | 25 | اور جس کو ملا اُس کا لکھا بائیں ہاتھ میں وہ کہتا ہے کیا اچھا ہوتا جو مجھ کو نہ ملتا میرا لکھا |
| 69 | الحاقہ | 26 | اور مجھ کو خبر نہ ہوتی کہ کیا ہے حساب میرا |
| 69 | الحاقہ | 27 | کسی طرح وہی موت ختم کر جاتی |
| 69 | الحاقہ | 28 | کچھ کام نہ آیا مجھ کو میرا مال |
| 69 | الحاقہ | 29 | برباد ہوئی مجھ سے حکومت میری [۱۸] |
| 69 | الحاقہ | 30 | اُسکو پکڑو پھر طوق ڈالو |
| 69 | الحاقہ | 31 | پھر آگ کے ڈھیر میں اسکو ڈالو |
| 69 | الحاقہ | 32 | پھر ایک زنجیر میں جس کا طول ستر گز ہے اُسکو جکڑ دو [۱۹] |
| 69 | الحاقہ | 33 | وہ تھا کہ یقین نہ لاتا تھا اللہ پر جو سب سے بڑا |
| 69 | الحاقہ | 34 | اور تاکید نہ کرتا تھا فقیر کے کھانے پر [۲۰] |
| 69 | الحاقہ | 35 | سو کوئی نہیں آج اُس کا یہاں دوستدار [۲۱] |
| 69 | الحاقہ | 36 | اور نہ کچھ ملے کھانا مگر زخموں کا دھوون |
| 69 | الحاقہ | 37 | کوئی نہ کھائے اُسکو مگر وہی گنہگار [۲۲] |
| 69 | الحاقہ | 38 | سو قسم کھاتا ہوں اُن چیزوں کی جو دیکھتے ہو |
| 69 | الحاقہ | 39 | اور جو چیزیں کہ تم نہیں دیکھتے |
| 69 | الحاقہ | 40 | کہ کہا ہے ایک پیغام لانے والے سردار کا [۲۳] |
| 69 | الحاقہ | 41 | اور نہیں ہے یہ کہا کسی شاعر کا تم تھوڑا یقین کرتے ہو [۲۴] |
| 69 | الحاقہ | 42 | اور نہیں ہے کہا پریوں والے کا تم بہت کم دھیان کرتے ہو [۲۵] |

| | | | |
|---|---|---|---|
| 69 | الحاقہ | 43 | یہ اتارا ہوا ہے جہان کے رب کا [۲۶] |
| 69 | الحاقہ | 44 | اور اگر یہ بنا لاتا ہم پر کوئی بات |
| 69 | الحاقہ | 45 | تو ہم پکڑ لیتے اس کا داہنا ہاتہ |
| 69 | الحاقہ | 46 | پھر کاٹ ڈالتے اُسکی گردن |
| 69 | الحاقہ | 47 | پھر تم میں کوئی ایسا نہیں جو اُس سے بچا لے [۲۷] |
| 69 | الحاقہ | 48 | اور یہ نصیحت ہے ڈرنے والوں کو |
| 69 | الحاقہ | 49 | اور ہمکو معلوم ہے کہ تم میں بعضے جھٹلاتے ہیں |
| 69 | الحاقہ | 50 | اور وہ جو ہے پچتاوا ہے منکروں پر [۲۸] |
| 69 | الحاقہ | 51 | اور وہ جو ہے یقین کرنے کے قابل ہے |
| 69 | الحاقہ | 52 | اب بول پاکی اپنے رب کے نام کی جو ہے سب سے بڑا [۲۹] |
| 70 | المعارج | 1 | مانگا ایک مانگنے والے نے عذاب پڑنے والا |
| 70 | المعارج | 2 | منکروں کے واسطے کوئی نہیں اُسکو ہٹانے والا [۱] |
| 70 | المعارج | 3 | آئے اللہ کی طرف سے جو چڑھتے درجوں والا ہے [۲] |
| 70 | المعارج | 4 | چڑھیں گے اُسکی طرف فرشتے اور روح [۳] اُس دن میں جس کا لنباؤ پچاس ہزار برس ہے [۴] |
| 70 | المعارج | 5 | سو تو صبر کر بھلی طرح کا صبر کرنا [۵] |
| 70 | المعارج | 6 | وہ دیکھتے ہیں اُسکو دور |
| 70 | المعارج | 7 | اور ہم دیکھتے ہیں اُسکو نزدیک [۶] |

| | | | |
|---|---|---|---|
| جس دن ہو گا آسمان جیسے تانبا پگھلا ہوا [۷] | 8 | المعارج | 70 |
| اور ہوں گے پہاڑ جیسے اون رنگی ہوئی [۸] | 9 | المعارج | 70 |
| اور نہ پوچھے گا دوستدار دوستدار کو | 10 | المعارج | 70 |
| سب نظر آ جائیں گے اُنکو [۹] چاہے گا گنہگار کسی طرح چھڑوائی میں دے کر اُس دن کے عذاب سے اپنے بیٹے کو | 11 | المعارج | 70 |
| اور اپنی ساتھ والی کو اور اپنے بھائی کو | 12 | المعارج | 70 |
| اور اپنے گھرانے کو جس میں رہتا تھا | 13 | المعارج | 70 |
| اور جتنے زمین پر ہیں سب کو پھر اپنے آپ کو بچا لے | 14 | المعارج | 70 |
| ہر گز نہیں [۱۰] وہ تپتی ہوئی آگ ہے | 15 | المعارج | 70 |
| کھینچ لینے والی کلیجہ [۱۱] | 16 | المعارج | 70 |
| پکارتی ہے اُسکو جس نے پیٹھ پھیر لی | 17 | المعارج | 70 |
| اور پھر کر چلا گیا اور جوڑا اور سینت کر رکھا [۱۲] | 18 | المعارج | 70 |
| بیشک آدمی بنا ہے جی کا کچا | 19 | المعارج | 70 |
| جب پہنچے اُسکو برائی تو بے صبرا | 20 | المعارج | 70 |
| اور جب پہنچے اُسکو بھلائی تو بے توفیقا [۱۳] | 21 | المعارج | 70 |
| مگر وہ نمازی | 22 | المعارج | 70 |
| جو اپنی نماز پر قائم ہیں [۱۴] | 23 | المعارج | 70 |
| اور جنکے مال میں حصہ مقرر ہے | 24 | المعارج | 70 |
| مانگنے والے اور ہارے ہوئے کا [۱۵] | 25 | المعارج | 70 |

| | | | |
|---|---|---|---|
| اور جو یقین کرتے ہیں انصاف کے دن پر [١۶] | 26 | المعارج | 70 |
| اور جو لوگ کہ اپنے رب کے عذاب سے ڈرتے ہیں [١٧] | 27 | المعارج | 70 |
| بیشک اُنکے رب کے عذاب سے کسی کو نڈر نہ ہونا چاہئے [١٨] | 28 | المعارج | 70 |
| اور جو اپنی شہوت کی جگہ کو تھامتے ہیں | 29 | المعارج | 70 |
| مگر اپنی جوروؤں سے یا اپنے ہاتھ کے مال سےسو ان پر نہیں کچھ اُلاہنا | 30 | المعارج | 70 |
| پھر جو کوئی ڈھونڈے اسکے سوائے سو وہی ہیں حد سے بڑھنے والے [١٩] | 31 | المعارج | 70 |
| اور جو لوگ کہ اپنی امانتوں اور اپنے قول کو نباہتے ہیں [٢٠] | 32 | المعارج | 70 |
| اور جو اپنی گواہیوں پر سیدھے ہیں [٢١] | 33 | المعارج | 70 |
| اور جو اپنی نماز سے خبردار ہیں [٢٢] | 34 | المعارج | 70 |
| وہی لوگ ہیں باغوں میں عزت سے [٢٣] | 35 | المعارج | 70 |
| پھر کیا ہوا ہے منکروں کو تیری طرف دوڑتے ہوئے آتے ہیں | 36 | المعارج | 70 |
| داہنے سے اور بائیں سے غول کے غول | 37 | المعارج | 70 |
| کیا طمع رکھتا ہے ہر ایک شخص اُن میں کہ داخل ہو جائے نعمت کے باغ میں | 38 | المعارج | 70 |
| ہرگز نہیں [٢۴] ہم نے اُنکو بنایا ہے جس سے وہ بھی جانتے ہیں [٢۵] | 39 | المعارج | 70 |
| سو میں قسم کھاتا ہوں مشرقوں اور مغربوں کے مالک کی [٢۶] تحقیق ہم کر سکتے ہیں | 40 | المعارج | 70 |
| کہ بدل کر لے آئیں اُن سے بہتر اور ہمارے قابو سے نکل نہ جائیں گے [٢٧] | 41 | المعارج | 70 |
| سو چھوڑ دے اُنکو کہ باتیں بنائیں اور کھیلا کریں یہاں تک کہ مل جائیں اپنے اُس دن سے جس کا اُن سے وعدہ ہے [٢٨] | 42 | المعارج | 70 |

| | | | |
|---|---|---|---|
| 70 | المعارج | 43 | جس دن نکل پڑیں گے قبروں سے دوڑتے ہوئے جیسے کسی نشانی پر دوڑتے جاتے ہیں [۲۹] |
| 70 | المعارج | 44 | جھکی ہوں گی اُنکی آنکھیں چڑھی آتی ہوگی اُن پر ذلت یہ ہے وہ دن جس کا اُن سے وعدہ تھا [۳۰] |
| 71 | نُوح | 1 | ہم نے بھیجا نوح کو اُسکی قوم کی طرف کہ ڈرا اپنی قوم کو اس سے پہلے کہ پہنچے اُن پر عذاب دردناک [۱] |
| 71 | نُوح | 2 | بولا اے قوم میری میں تم کو ڈر سناتا ہوں کھول کر |
| 71 | نُوح | 3 | کہ بندگی کرو اللہ کی اور اُس سے ڈرو اور میرا کہنا مانو [۲] |
| 71 | نُوح | 4 | تاکہ بخشے وہ تم کو کچھ گناہ تمہارے اور ڈھیل دے تم کو ایک مقرر وعدہ تک [۳] وہ وعدہ جو کیا ہے اللہ نے جب آ پہنچے گا اُسکو ڈھیل نہ ہو گی [۴] اگر تمکو سمجھ ہے [۵] |
| 71 | نُوح | 5 | بولا اے رب میں بلاتا رہا اپنی قوم کو رات اور دن |
| 71 | نُوح | 6 | پھرمیرے بلانے سے اور زیادہ بھاگنے لگے [۶] |
| 71 | نُوح | 7 | اور میں نے جب کبھی اُنکو بلایا تاکہ تو اُنکو بخشے ڈالنے لگے انگلیاں اپنے کانوں میں [۷] اور لپیٹنے لگے اپنے اوپر کپڑے [۸] اور ضد کی اور غرور کیا بڑا غرور [۹] |
| 71 | نُوح | 8 | پھر میں نے اُنکو بلایا بر ملا [۱۰] |
| 71 | نُوح | 9 | پھر میں نے اُنکو کھول کر کہا اور چھپ کر کہا چپکے سے [۱۱] |
| 71 | نُوح | 10 | تو میں نے کہا گناہ بخشواؤ اپنے رب سے بیشک وہ ہے بخشنے والا [۱۲] |
| 71 | نُوح | 11 | چھوڑ دے گا آسمان کی تم پر دھاریں |
| 71 | نُوح | 12 | اور بڑھا دے گا تم کومال اور بیٹوں سے اور بنا دے گا تمہارے واسطے باغ اور بنا دے گا تمہارے لئے نہریں [۱۳] |

| | | | |
|---|---|---|---|
| 71 | نُوح | 13 | کیا ہوا ہے تم کو کیوں نہیں امید رکھتے  اللہ سے بڑائی کی [۱۴] |
| 71 | نُوح | 14 | اور اُسی نے بنایا تمکو طرح طرح سے [۱۵] |
| 71 | نُوح | 15 | کیا تم نے نہیں دیکھا کیسے بنائے اللہ نے سات آسمان تہہ پر تہہ [۱۶] |
| 71 | نُوح | 16 | اور رکھا چاند کو اُن میں اجالا اور رکھا سورج کو چراغ جلتا ہوا [۱۷] |
| 71 | نُوح | 17 | اور اللہ نے اگایا تمکو زمین سے جما کر [۱۸] |
| 71 | نُوح | 18 | پھر مکرر ڈالے گا تم کو اس میں اور نکالے گا تم کو باہر [۱۹] |
| 71 | نُوح | 19 | اور اللہ نے بنا دیا تمہارے لئے زمین کو بچھونا |
| 71 | نُوح | 20 | تاکہ چلو اُس میں کشادہ رستے [۲۰] |
| 71 | نُوح | 21 | کہا نوح نے اے رب میرے انہوں نے میرا کہا نہ مانا اور مانا ایسے کا جسکو اُسکے مال اور اولاد سے اور زیادہ ہو ٹوٹا [۲۱] |
| 71 | نُوح | 22 | اور داؤ کیا ہے بڑ اداؤ [۲۲] |
| 71 | نُوح | 23 | اور بولے ہرگز نہ چھوڑیو اپنے معبودوں کو [۲۳] اور نہ چھوڑیو ودّ کو اور نہ سواع کو اور نہ یغوث کو اور نہ یعوق اور نسر کو [۲۴] |
| 71 | نُوح | 24 | اور بہکا دیا بہتوں کو اور  تو نہ زیادہ کرنا (کریو)  بے انصافوں کو مگر بھٹکنا [۲۵] |
| 71 | نُوح | 25 | کچھ وہ اپنے گناہوں سے دبائے گئے  پھر ڈالے گئے آگ میں [۲۶] پھر نہ پائے اپنے واسطے انہوں نے اللہ کے سوائے کوئی مددگار [۲۷] |
| 71 | نُوح | 26 | اور کہا نوح نے اے رب نہ چھوڑیو زمین پر منکروں کا ایک گھر بسنے والا |
| 71 | نُوح | 27 | مقرر اگر تو چھوڑ دے گا اُنکو بہکائیں گے تیرے بندوں کو اور جو جنیں گے سو ڈھیٹھ حق کا منکر [۲۸] |
| 71 | نُوح | 28 | اے رب معاف کر مجھ کو اور میرے ماں باپ کو اور جو آئے میرے گھر میں ایماندار اور سب ایمان والے مردوں کو اور عورتوں کو [۲۹] اور گنہگاروں پر بڑھتا رکھ یہی برباد ہونا |

| | | | |
|---|---|---|---|
| 72 | الجن | 1 | تو کہہ مجھ کو حکم آیا کہ سن گئے کتنے لوگ جنوں کے [۱] پھر کہنے لگےہم نے سنا ہے ایک قرآن عجیب |
| 72 | الجن | 2 | کہ سمجھاتا ہے نیک راہ سو ہم بھی اُس پر یقین لا۴ئے اور ہر گز نہ شریک بتلائیں گے ہم اپنے رب کا کسی کو [۲] |
| 72 | الجن | 3 | اور یہ کو اونچی ہے شان ہمارے رب کی نہیں رکھی اُس نے جورو نہ بیٹا [۳] |
| 72 | الجن | 4 | اور یہ کہ ہم میں کا بیوقوف اللہ پر بڑھا کر باتیں کہا کرتا تھا [۴] |
| 72 | الجن | 5 | اور یہ کہ ہم کو خیال تھا کہ ہرگز نہ بولیں گے آدمی اور جن اللہ پر جھوٹ [۵] |
| 72 | الجن | 6 | اور یہ کہ تھے کتنے مرد آدمیوں میں کے پناہ پکڑتے تھے کتنے مردوں کی جنوں میں کے پھر تو وہ اور زیادہ سر چڑھنے لگے [۶] |
| 72 | الجن | 7 | اور یہ کہ اُنکو بھی خیال تھا جیسا تم کو خیال تھا کہ ہرگز نہ اٹھائے گا اللہ کسی کو [۷] |
| 72 | الجن | 8 | اور یہ کہ ہم نے ٹٹول کر دیکھا آسمان کو پھر پایا اُسکو بھر رہے ہیں اُس میں چوکیدار سخت اور انگارے |
| 72 | الجن | 9 | اور یہ کہ ہم بیٹھا کرتے تھے ٹھکانوں میں سننے کے واسطے پھر جو کوئی اب سننا چاہے وہ پائےاپنے واسطے ایک انگارا گھات میں [۸] |
| 72 | الجن | 10 | اور یہ کہ ہم نہیں جانتے کہ برا ارادہ ٹھہرا ہے زمین کے رہنے والوں پر یا چاہا ہے اُنکے حق میں اُنکے رب نے راہ پر لانا [۹] |
| 72 | الجن | 11 | اور یہ کہ کوئی ہم میں نیک ہیں اور کوئی اسکےسوائے ہم تھے کئ راہ پر پھٹے ہوئے [۱۰] |
| 72 | الجن | 12 | اور یہ کہ ہمارے خیال میں آ گیا کہ ہم چھپ نہ جائیں گے اللہ سے زمین میں اور نہ تھکا دیں گے اُسکو بھاگ کر [۱۱] |
| 72 | الجن | 13 | اور یہ کہ جب ہم نے سن لی راہ کی بات تو ہم نے اُسکو مان لیا [۱۲] پھر جو کوئی یقین لائے گا اپنے رب پر سو وہ نہ ڈرے گا نقصان سے اور نہ زبردستی سے [۱۳] |
| 72 | الجن | 14 | اور یہ کہ کچھ ہم میں حکم بردار ہیں اور کچھ ہیں بے انصاف سو جو لوگ حکم میں آ گئے سو انہوں نے اٹکل کر لیا نیک راہ کو |
| 72 | الجن | 15 | اور جو بے انصاف ہیں وہ ہوئے دوزخ کے ایندھن [۱۴] |
| 72 | الجن | 16 | اور یہ حکم آیا کہ اگر لوگ سیدھے رہتے راہ پر تو ہم پلاتے اُنکو پانی بھر کر |
| 72 | الجن | 17 | تاکہ اُنکو جانچیں اس میں [۱۵] اور جو کوئی منہ موڑے اپنے رب کی یاد سے وہ ڈال دے گا اُسکو چڑھتے عذاب میں [۱۶] |

72 الجن 18 اور یہ کہ مسجدیں اللہ کی یاد کے واسطے ہیں سو مت پکارو اللہ کے ساتھ کسی کو [۱۷]

72 الجن 19 اور یہ کہ جب کھڑا ہوا اللہ کا بندہ [۱۸] کہ اُسکو پکارے لوگوں کا بندھنے لگتا ہے اُس پر ٹھٹھ [۱۹]

72 الجن 20 تو کہہ میں تو پکارتا ہوں بس اپنے رب کو اور شریک نہیں کرتا اُس کا کسی کو [۲۰]

72 الجن 21 تو کہہ میرے اختیار میں نہیں تمہارا برا اور نہ راہ پر لانا [۲۱]

72 الجن 22 تو کہہ مجھ کو نہ بچائے گا اللہ کے ہاتھ سے کوئی اور نہ پاؤں گا اُسکے سوائے کہیں سرک رہنے کو جگہ [۲۲]

72 الجن 23 مگر پہنچانا ہے اللہ کی طرف سے اور اُسکے پیغام لانے [۲۳] اور جو کوئی حکم نہ مانے اللہ کا اور اُسکے رسول کا سو اُسکے لئے آگ ہے دوزخ کی رہا کریں اُس میں ہمیشہ [۲۴]

72 الجن 24 یہاں تک کہ جب دیکھیں گے جو کچھ اُن سے وعدہ ہوا تب جان لیں گے کس کے مددگار کمزور ہیں اور گنتی میں تھوڑے [۲۵]

72 الجن 25 تو کہہ میں نہیں جانتا کہ نزدیک ہے جس چیز کا تم سے وعدہ ہوا ہے یا کر دے اسکو میرا رب ایک مدت کے بعد [۲۶]

72 الجن 26 جاننے والا بھید کا سو نہیں خبر دیتا اپنے بھید کی کسی کو

72 الجن 27 مگر جو پسند کر لیا کسی رسول کو تو وہ چلاتا ہے اُسکے آگے اور پیچھے چوکیدار [۲۷]

72 الجن 28 تاکہ جانے کہ انہوں نے پہنچائے پیغام اپنے رب کے [۲۸] اور قابو میں رکھا ہے جو اُنکے پاس ہے اور گن لی ہے ہر چیز کی گنتی [۲۹]

73 المزّمّل 1 اے کپڑے میں لپٹنے والے [۱]

73 المزّمّل 2 کھڑا رہ رات کو مگر کسی رات [۲]

73 المزّمّل 3 آدھی رات یا اُس میں سے کم کر دے تھوڑا سا

| | | | |
|---|---|---|---|
| 73 | المزّمّل | 4 | یا زیادہ کر اُس پر [۳] اور کھول کھول کر پڑھ قرآن کو صاف [۴] |
| 73 | المزّمّل | 5 | ہم ڈالنے والے ہیں تجھ پر ایک بات وزن دار [۵] |
| 73 | المزّمّل | 6 | البتہ اٹھنا رات کو سخت روندتا ہے اور سیدھی نکلتی ہے بات [۶] |
| 73 | المزّمّل | 7 | البتہ تجھ کو دن میں شغل رہتا ہے لمبا [۷] |
| 73 | المزّمّل | 8 | اور پڑھے جا نام اپنے رب کا اور چھوٹ کر آ اسکی طرف سب سے الگ ہو کر [۸] |
| 73 | المزّمّل | 9 | مالک مشرق اور مغرب کا [۹] اُسکے سوا کسی کی بندگی نہیں سو پکڑ لے اُسکو کام بنانے والا [۱۰] |
| 73 | المزّمّل | 10 | اور سہتا رہ جو کچھ کہتے رہیں [۱۱] اور چھوڑ دے اُنکو بھلی طرح کا چھوڑنا [۱۲] |
| 73 | المزّمّل | 11 | اور چھوڑ دے مجھ کو اور جھٹلانے والوں کو جو آرام میں رہے ہیں اور ڈھیل دےاُنکو تھوڑی سے [۱۳] |
| 73 | المزّمّل | 12 | البتہ ہمارے پاس بیڑیاں ہیں اور آگ کا ڈھیر |
| 73 | المزّمّل | 13 | اور کھانا گلے میں اٹکنے والا اور عذاب دردناک [۱۴] |
| 73 | المزّمّل | 14 | جس دن کہ کانپے گی زمین اور پہاڑ اور ہو جائیں گے پہاڑ ریت کے تودے پھسلتے [۱۵] |
| 73 | المزّمّل | 15 | ہم نے بھیجا تمہاری طرف رسول بتلانے والا تمہاری باتوں کا [۱۶] جیسے بھیجا فرعون کے پاس رسول [۱۷] |
| 73 | المزّمّل | 16 | پھر کہا نہ مانا فرعون نے رسول کا پھر پکڑی ہم نے اُسکو وبال کی پکڑ [۱۸] |
| 73 | المزّمّل | 17 | پھر کیونکر بچو گے اگر منکر ہو گئے اُس دن سے جو کر ڈالے لڑکوں کو بوڑھا [۱۹] |

| | | | |
|---|---|---|---|
| 73 | المزّمّل | 18 | آسمان پھٹ جائے گا اُس دن میں اُس کا وعدہ ہونے والا ہے [۲۰] |
| 73 | المزّمّل | 19 | یہ تو نصیحت ہے پھر جو کوئی چاہے بنالے اپنے رب کی طرف راہ [۲۱] |
| 73 | المزّمّل | 20 | بیشک تیرا رب جانتا ہے کہ تو اٹھتا ہے نزدیک دو تہائی رات کے اور آدھی رات کے اور تہائی رات کے اور کتنے لوگ تیرے ساتہ کے [۲۲] اور اللہ ماپتا ہے رات کو اور دن کو اُس نے جانا کہ تم اُس کو پورا نہ کر سکو گے سو تم پرمعافی بھیجدی اب پڑھو جتنا تم کو آسان ہو قرآن سے [۲۳] جانا کہ کتنے ہوں گے تم میں بیمار اور کتنے اور لوگ پھریں گے ملک میں ڈھونڈھتے اللہ کے فضل کو اور کتنے لوگ لڑتے ہوں گے اللہ کی راہ میں سو پڑھ لیا کرو جتنا آسان ہو اُس میں سے اورقائم رکھو نماز اور دیتے رہو زکوٰۃ [۲۴] اور قرض دو اللہ کو اچھی طرح پر قرض دینا [۲۵] اور جو کچہ آگے بھیجو گے اپنے واسطے کوئی نیکی اُسکو پاؤ گے اللہ کے پاس بہتر اور ثواب میں زیادہ [۲۶] اور معافی مانگو اللہ سے بیشک اللہ بخشنے والا مہربان ہے [۲۷] |
| 74 | المدّثر | 1 | اے لحاف میں لپٹنے والے [۱] |
| 74 | المدّثر | 2 | کھڑا ہو پھر ڈر سنا دے [۲] |
| 74 | المدّثر | 3 | اور اپنے رب کی بڑائی بول [۳] |
| 74 | المدّثر | 4 | اور اپنے کپڑے پاک رکھ |
| 74 | المدّثر | 5 | اور گندگی سے دور رہ [۴] |
| 74 | المدّثر | 6 | اور ایسا نہ کر کہ احسان کرے اور بدلا بہت چاہے |
| 74 | المدّثر | 7 | اور اپنے رب سے امید رکھ [۵] |
| 74 | المدّثر | 8 | پھر جب بجنے لگے وہ کھوکھری چیز [۶] |
| 74 | المدّثر | 9 | پھر وہ اس دن مشکل دن ہے [۷] |
| 74 | المدّثر | 10 | منکروں پر نہیں آسان [۸] |

| | | | |
|---|---|---|---|
| 74 | المدثر | 11 | چھوڑ دے مجھ کو اور اُس کو جسکو میں نے بنایا انکا [۹] |
| 74 | المدثر | 12 | اور دیا میں نے اُسکو مال پھیلا کر |
| 74 | المدثر | 13 | اور بیٹے مجلس میں بیٹھنے والے [۱۰] |
| 74 | المدثر | 14 | اور تیاری کر دی اُسکے لئے خوب تیاری [۱۱] |
| 74 | المدثر | 15 | پھر لالچ رکھتا ہے کہ اور بھی دوں [۱۲] |
| 74 | المدثر | 16 | ہرگز نہیں وہ ہے ہماری آیتوں کا مخالف [۱۳] |
| 74 | المدثر | 17 | اب اُسی سے چڑھواؤں گا بڑی چڑھائی [۱۴] |
| 74 | المدثر | 18 | اُس نے فکر کیا اور دل میں ٹھہرا لیا |
| 74 | المدثر | 19 | سو مارا جائیو کیسا ٹھہرایا |
| 74 | المدثر | 20 | پھر مارا جائیو کیسا ٹھہرایا [۱۵] |
| 74 | المدثر | 21 | پھر نگاہ کی |
| 74 | المدثر | 22 | پھر تیوری چڑھائی اور منہ تھتھایا |
| 74 | المدثر | 23 | پھر پیٹھ پھیری اور غرور کیا |
| 74 | المدثر | 24 | پھر بولا اور کچھ نہیں یہ جادو ہے چلا آتا |
| 74 | المدثر | 25 | اور کچھ نہیں یہ کہا ہوا ہے آدمی کا [۱۶] |
| 74 | المدثر | 26 | اب اُسکو ڈالوں گا آگ میں [۱۷] |
| 74 | المدثر | 27 | اور تو کیا سمجھا کیسی ہے وہ آگ |
| 74 | المدثر | 28 | نہ باقی رکھے اور نہ چھوڑے [۱۸] |

| | | | |
|---|---|---|---|
| 74 | المدثر | 29 | جلا دینے والی ہے آدمیوں کو [۱۹] |
| 74 | المدثر | 30 | اُس پر مقرر ہیں انیس فرشتے [۲۰] |
| 74 | المدثر | 31 | اور ہم نے جو رکھے ہیں دوزخ پر داروغہ وہ فرشتے ہی ہیں [۲۱] اور اُنکی جو گنتی رکھی ہے سو جانچنے کو منکروں کے [۲۲] تاکہ یقین کر لیں وہ لوگ جنکو ملی ہے کتاب اور بڑھے ایمانداروں کا ایمان اور دھوکا نہ کھائیں جنکو ملی ہے کتاب اور مسلمان [۲۳] اور تاکہ کہیں وہ لوگ کہ جنکے دل میں روگ ہے اور منکر [۲۴] کیا غرض تھی اللہ کو اس مثل سے [۲۵] یوں بچلاتا ہے اللہ جسکو چاہے اور راہ دیتا ہے جسکو چاہے [۲۶] اور کوئی نہیں جانتا تیرے رب کے لشکر مگر خود ہی [۲۷] اور وہ تو سمجھانا ہے لوگوں کے واسطے [۲۸] |
| 74 | المدثر | 32 | سچ کہتا ہوں اور قسم ہے چاند کی |
| 74 | المدثر | 33 | اور رات کی جب پیٹھ پھیرے |
| 74 | المدثر | 34 | اور صبح کی جب روشن ہووے |
| 74 | المدثر | 35 | وہ ایک ہے بڑی چیزوں میں کی [۲۹] |
| 74 | المدثر | 36 | ڈرانے والی ہے لوگوں کو |
| 74 | المدثر | 37 | جو کوئی چاہے تم میں سے کہ آگے بڑھے یا پیچھے رہے [۳۰] |
| 74 | المدثر | 38 | ہر ایک جی اپنے کئے کاموں میں پھنسا ہوا ہے |
| 74 | المدثر | 39 | مگر داہنی طرف والے |

| | | | |
|---|---|---|---|
| باغوں میں ہیں مل کر پوچھتے ہیں | 40 | المدّثر | 74 |
| گنہگاروں کا حال [۳۱] | 41 | المدّثر | 74 |
| تم کاہے سے جا پڑے دوزخ میں [۳۲] | 42 | المدّثر | 74 |
| وہ بولے ہم نہ تھے نماز پڑھتے | 43 | المدّثر | 74 |
| اور نہ تھے کھانا کھلاتے محتاج کو | 44 | المدّثر | 74 |
| اور ہم تھے باتوں میں دھنستے دھنسنے والوں کے ساتھ | 45 | المدّثر | 74 |
| اور ہم تھے جھٹلاتے انصاف کے دن کو | 46 | المدّثر | 74 |
| یہاں تک کہ آ پہنچی ہم پر وہ یقینی بات [۳۳] | 47 | المدّثر | 74 |
| پھر کام نہ آئے گی اُنکے سفارش کرنے والوں کی [۳۴] | 48 | المدّثر | 74 |
| پھر کیا ہوا ہے انکو کہ نصیحت سے منہ موڑتے ہیں [۳۵] | 49 | المدّثر | 74 |
| گویا کہ وہ گدھے ہیں بدکنے والے | 50 | المدّثر | 74 |
| بھاگے ہیں غل مچانے سے [۳۶] | 51 | المدّثر | 74 |
| بلکہ چاہتا ہے ہر ایک مرد اُن میں کا کہ ملیں اُسکو ورق کھلے ہوئے [۳۷] | 52 | المدّثر | 74 |
| ہرگز نہیں [۳۸] پر وہ ڈرتے نہیں آخرت سے [۳۹] | 53 | المدّثر | 74 |
| کوئی نہیں یہ تو نصیحت ہے [۴۰] | 54 | المدّثر | 74 |
| پھر جو کوئی چاہے اُسکو یاد کرے [۴۱] | 55 | المدّثر | 74 |
| اور وہ یاد جبھی کریں کہ چاہے اللہ [۴۲] وہی ہے جس سے ڈرناچاہیے اور وہی ہے بخشنے کے لائق [۴۳] | 56 | المدّثر | 74 |

| | | | |
|---|---|---|---|
| 75 | القيٰمة | 1 | قسم کھاتا ہوں قیامت کے دن کی [۱] |
| 75 | القيٰمة | 2 | اور قسم کھاتا ہوں جی کی کہ جو ملامت کرے برائی پر [۲] |
| 75 | القيٰمة | 3 | کیا خیال رکھتا ہے آدمی کہ جمع نہ کریں گے ہم اُسکی ہڈیاں [۳] |
| 75 | القيٰمة | 4 | کیوں نہیں ہم ٹھیک کر سکتے ہیں اُسکی پوریاں [۴] |
| 75 | القيٰمة | 5 | بلکہ چاہتا ہے آدمی کہ ڈھٹائی کرے اُسکے سامنے |
| 75 | القيٰمة | 6 | پوچھتا ہے کب ہو گا دن قیامت کا [۵] |
| 75 | القيٰمة | 7 | پھر جب چندھیانے لگے آنکھ [۶] |
| 75 | القيٰمة | 8 | اور گہہ جائے چاند [۷] |
| 75 | القيٰمة | 9 | اور اکٹھے ہوں سورج اور چاند [۸] |
| 75 | القيٰمة | 10 | کہے گا آدمی اُس دن کہاں چلا جاؤں بھاگ کر |
| 75 | القيٰمة | 11 | کوئی نہیں کہیں نہیں ہے بچاؤ |
| 75 | القيٰمة | 12 | تیرے رب تک ہے اُس دن جا ٹھہرنا [۹] |
| 75 | القيٰمة | 13 | جتلا دیں گے انسان کو اُس دن جو اُس نے آگے بھیجا اور پیچھے چھوڑا [۱۰] |
| 75 | القيٰمة | 14 | بلکہ آدمی اپنے واسطے آپ دلیل ہے |
| 75 | القيٰمة | 15 | اور پڑالا ڈالے اپنے بہانے [۱۱] |
| 75 | القيٰمة | 16 | نہ چلا تو اُسکے پڑھنے پر اپنی زبان تاکہ جلدی اُسکو سیکھ لے |
| 75 | القيٰمة | 17 | وہ تو ہمارا ذمہ ہے اُسکو جمع رکھنا تیرے سینہ میں اور پڑھنا تیری زبان سے |

| | | | |
|---|---|---|---|
| 75 | القیٰمۃ | 18 | پھر جب ہم پڑھنے لگیں فرشتہ کی زبانی تو ساتھ رہ اُسکے پڑھنے کے |
| 75 | القیٰمۃ | 19 | پھر مقرر ہمارا ذمہ ہے اُسکو کھول کر بتلانا [۱۲] |
| 75 | القیٰمۃ | 20 | کوئی نہیں پر تم چاہتے ہو جو جلد آئے |
| 75 | القیٰمۃ | 21 | اور چھوڑتے ہو جو دیر میں آئے [۱۳] |
| 75 | القیٰمۃ | 22 | کتنے منہ اس دن تازہ ہیں |
| 75 | القیٰمۃ | 23 | اپنے رب کی طرف دیکھنے والے [۱۴] |
| 75 | القیٰمۃ | 24 | اور کتنے منہ اُس دن اداس ہیں [۱۵] |
| 75 | القیٰمۃ | 25 | خیال کرتے ہیں کہ اُن پر وہ آئے جس سے ٹوٹے کمر [۱۶] |
| 75 | القیٰمۃ | 26 | ہرگز نہیں جس وقت جان پہنچے ہانس تک [۱۷] |
| 75 | القیٰمۃ | 27 | اور لوگ کہیں کون ہے جھاڑنے والا [۱۸] |
| 75 | القیٰمۃ | 28 | اور وہ سمجھا کہ اب آیا وقت جدائی کا [۱۹] |
| 75 | القیٰمۃ | 29 | اور لپٹ گئ پنڈلی پر پنڈلی [۲۰] |
| 75 | القیٰمۃ | 30 | تیرے رب کی طرف ہے اُس دن کھنچ کر چلا جانا [۲۱] |
| 75 | القیٰمۃ | 31 | پھر نہ یقین لایا اور نہ نماز پڑھی |
| 75 | القیٰمۃ | 32 | پھر جھٹلایا اور منہ موڑا |
| 75 | القیٰمۃ | 33 | پھر گیا اپنے گھر کو اکڑتا ہوا [۲۲] |
| 75 | القیٰمۃ | 34 | خرابی تیری خرابی پر خرابی تیری |
| 75 | القیٰمۃ | 35 | پھر خرابی تیری خرابی پر خرابی تیری [۲۳] |

| | | | |
|---|---|---|---|
| 75 | القیٰمۃ | 36 | کیا خیال رکھتا ہے آدمی کہ چھوٹا رہے گا بے قید [۲۴] |
| 75 | القیٰمۃ | 37 | بھلا نہ تھا وہ ایک بوند منی کی جو ٹپکی [۲۵] |
| 75 | القیٰمۃ | 38 | پھر تھا لہو جما ہوا پھر اُس نے بنایا اور ٹھیک کر اٹھایا |
| 75 | القیٰمۃ | 39 | پھر کیا اُس میں جوڑا نر اور مادہ |
| 75 | القیٰمۃ | 40 | کیا یہ خدا زندہ نہیں کر سکتا مردوں کو [۲۶] |
| 76 | الانسان | 1 | کبھی گذرا ہے انسان پر ایک وقت زمانے میں کہ نہ تھا وہ کوئی چیز جو زبان پر آتی [۱] |
| 76 | الانسان | 2 | ہم نے بنایا آدمی کو ایک دو رنگی بوند سے [۲] ہم پلٹتے رہے اُسکو پھر کر دیا اُسکو ہم نے سننے والا دیکھنے والا [۳] |
| 76 | الانسان | 3 | ہم نے اُسکو سجھائی راہ یا حق مانتا ہے اور یا ناشکری کرتا ہے [۴] |
| 76 | الانسان | 4 | ہم نے تیار کر رکھی ہیں منکروں کے واسطے زنجیریں اور طوق اور آگ دہکتی [۵] |
| 76 | الانسان | 5 | البتہ نیک لوگ پیتے ہیں پیالہ جس کی ملونی ہے کافور |
| 76 | الانسان | 6 | ایک چشمہ ہے جس سے پیتے ہیں بندے اللہ کے [۶] چلاتے ہیں وہ اُسکی نالیاں [۷] |
| 76 | الانسان | 7 | پورا کرتے ہیں منت کو [۸] اور ڈرتے ہیں اس دن سے کہ اُسکی برائی پھیل پڑے گی [۹] |
| 76 | الانسان | 8 | اور کھلاتے ہیں کھانا اُسکی محبت پر محتاج کو اور یتیم کو اور قیدی کو [۱۰] |
| 76 | الانسان | 9 | ہم جو تم کو کھلاتے ہیں سو خالص اللہ کی خوشی چاہنے کو نہ تم سے ہم چاہیں گے بدلا اور نہ چاہیں گے شکرگذاری [۱۱] |
| 76 | الانسان | 10 | ہم ڈرتے ہیں اپنے رب سے ایک دن اداسی والے کی سختی سے [۱۲] |

| | | | |
|---|---|---|---|
| 76 | الانسان | 11 | پھر بچا لیا اُنکو اللہ نے برائی سے اس دن کی اور ملا دی اُنکو تازگی اور خوشی وقتی [۱۳] |
| 76 | الانسان | 12 | اور بدلا دیا اُنکو اُنکے صبر پرباغ اور پوشاک ریشمی [۱۴] |
| 76 | الانسان | 13 | تکیہ لگائے بیٹھیں اُس میں تختوں کے اوپر [۱۵] نہیں دیکھتے وہاں دھوپ اور نہ ٹھر [۱۶] |
| 76 | الانسان | 14 | اور جھک رہیں اُن پر اسکی چھائیں اور پست کر رکھے ہیں اُسکے گچھے لٹکا کر [۱۷] |
| 76 | الانسان | 15 | اور لوگ لئے پھرتے ہیں اُنکے پاس برتن چاندی کے اور آبخورے جو ہو رہے ہیں شیشے کے |
| 76 | الانسان | 16 | شیشے ہیں چاندی کے [۱۸] ماپ رکھا ہے اُن کاماپ [۱۹] |
| 76 | الانسان | 17 | اور اُنکو  وہاں پلاتے ہیں پیالے جس کی مِلونی ہے سونٹھ [۲۰] |
| 76 | الانسان | 18 | ایک چشمہ ہے اُس میں اُس کا نام کہتے ہیں سلسبیل [۲۱] |
| 76 | الانسان | 19 | اور پھرتے ہیں اُنکے پاس لڑکے سدا رہنے والے [۲۲] جب تو اُنکو دیکھے خیال کرے کہ موتی ہیں بکھرے ہوئے [۲۳] |
| 76 | الانسان | 20 | اور جب تو دیکھے وہاں تو دیکھے نعمت اور سلطنت بڑی [۲۴] |
| 76 | الانسان | 21 | اوپر کی پوشاک انکی کپڑے ہیں باریک ریشم کے سبز اور گاڑھے [۲۵] اور انکو پہنائے جائیں گے کنگن چاندی کے [۲۶] اور پلائے اُنکو اُنکا رب شراب جو پاک کرے دل کو [۲۷] |
| 76 | الانسان | 22 | یہ ہے تمہارا بدلا اور کمائی تمہاری ٹھکانے لگی [۲۸] |
| 76 | الانسان | 23 | ہم  نے اتارا تجھ پر قرآن سہج سہج اتارنا |

| | | | |
|---|---|---|---|
| سو تو انتظار کر اپنے رب کے حکم کا [۲۹] اور کہنامت مان اُن میں سے کسی گنہگار یا ناشکر کا [۳۰] | 24 | الانسان | 76 |
| اور لیتا رہ نام اپنے رب کا صبح اور شام [۳۱] | 25 | الانسان | 76 |
| اور کسی وقت رات کو سجدہ کر اُسکو [۳۲] اور پاکی بول اُسکی بڑی رات تک [۳۳] | 26 | الانسان | 76 |
| یہ لوگ چاہتے ہیں جلدی ملنے والے کو اور چھوڑ رکھا ہے اپنے پیچھے ایک بھاری دن کو [۳۴] | 27 | الانسان | 76 |
| ہم نے اُنکو بنایا اور مضبوط کیا اُنکی جوڑ بندی کو اور جب ہم چاہیں بدل لائیں اُن جیسے لوگ بدل کر [۳۵] | 28 | الانسان | 76 |
| یہ تو نصیحت ہے پھر جو کوئی چاہے کر رکھے اپنے رب تک راہ [۳۶] | 29 | الانسان | 76 |
| اور تم نہیں چاہو گے مگر جو چاہے اللہ بیشک اللہ ہے سب کچھ جاننے والا حکمتوں والا [۳۷] | 30 | الانسان | 76 |
| داخل کر لے جسکو چاہے اپنی رحمت میں [۳۸] اور جو گنہگار ہیں تیار ہے اُنکے واسطے عذاب دردناک | 31 | الانسان | 76 |
| قسم ہے چلتی ہواؤں کی دل کو خوش آتی | 1 | المرسلت | 77 |
| پھر جھونکا دینے والیوں کی زور سے [۱] | 2 | المرسلت | 77 |
| پھر ابھارنے والیوں کی اٹھا کر | 3 | المرسلت | 77 |
| پھر پھاڑنے والیوں کی بانٹ کر [۲] | 4 | المرسلت | 77 |
| پھر فرشتوں کی جو اتار کر لائیں وحی [۳] | 5 | المرسلت | 77 |
| الزام اتارنے کو یا ڈر سنانے کو [۴] | 6 | المرسلت | 77 |
| مقرر جو تم سے وعدہ ہوا وہ ضرور ہونا ہے [۵] | 7 | المرسلت | 77 |
| پھر جب تارے مٹائے جائیں | 8 | المرسلت | 77 |

| | | | |
|---|---|---|---|
| اور جب آسمان میں جھروکے پڑ جائیں [۶] | 9 | المرسلت | 77 |
| اور جب پہاڑ اڑا دیے جائیں [۷] | 10 | المرسلت | 77 |
| اور جب رسولوں کا وقت مقرر ہو جائے [۸] | 11 | المرسلت | 77 |
| کس دن کے واسطے ان چیزوں میں دیر ہے | 12 | المرسلت | 77 |
| اس فیصلے کے دن کے واسطے [۹] | 13 | المرسلت | 77 |
| اور تو نے کیا بوجھا کیا ہے فیصلے کا دن | 14 | المرسلت | 77 |
| خرابی ہے اس دن جھٹلانے والوں کی [۱۰] | 15 | المرسلت | 77 |
| کیا ہم نے نہیں مار کھپایا پہلوں کو | 16 | المرسلت | 77 |
| پھر اُنکے پیچھے بھیجتے ہیں پچھلوں کو | 17 | المرسلت | 77 |
| ہم ایسا ہی کیا کرتے ہیں گنہگاروں کے ساتھ [۱۱] | 18 | المرسلت | 77 |
| خرابی ہے اُس دن جھٹلانے والوں کی [۱۲] | 19 | المرسلت | 77 |
| کیا ہم نے نہیں بنایا تمکو ایک بے قدر پانی سے | 20 | المرسلت | 77 |
| پھر رکھا اُسکو ایک جمے ہوئے ٹھکانے میں [۱۳] | 21 | المرسلت | 77 |
| ایک وعدہ مقرر تک [۱۴] | 22 | المرسلت | 77 |
| پھر ہم اُسکو  پورا کر سکے سو ہم کیا خوب سکت والے ہیں [۱۵] | 23 | المرسلت | 77 |
| خرابی ہے اس دن جھٹلانے والوں کی [۱۶] | 24 | المرسلت | 77 |
| کیا ہم نے نہیں بنائی زمین سمیٹنے والی | 25 | المرسلت | 77 |
| زندوں کو اور مردوں کو [۱۷] | 26 | المرسلت | 77 |

| | | | |
|---|---|---|---|
| 77 | المرسلت | 27 | اور رکھے ہم نے زمین میں بوجھ کے لئے پہاڑ اونچے اور پلایا ہم نے تمکو پانی میٹھا پیاس بجھانے والا [۱۸] |
| 77 | المرسلت | 28 | خرابی ہے اُس دن جھٹلانے والوں کی [۱۹] |
| 77 | المرسلت | 29 | چل کر دیکھو جس چیز کو تم جھٹلاتے تھے [۲۰] |
| 77 | المرسلت | 30 | چلو ایک چھاؤں میں جسکی تین پھانکیں ہیں [۲۱] |
| 77 | المرسلت | 31 | نہ گہری چھاؤں اور نہ کچھ کام آئے تپش میں [۲۲] |
| 77 | المرسلت | 32 | وہ آگ پھینکتی ہے چنگاریاں جیسے محل [۲۳] |
| 77 | المرسلت | 33 | گویا وہ اونٹ ہیں زرد [۲۴] |
| 77 | المرسلت | 34 | خرابی ہے اس دن جھٹلانے والوں کی [۲۵] |
| 77 | المرسلت | 35 | یہ وہ دن ہے کہ نہ بولیں گے [۲۶] |
| 77 | المرسلت | 36 | اور نہ اُنکو حکم ہو کہ توبہ کریں [۲۷] |
| 77 | المرسلت | 37 | خرابی ہے اُس دن جھٹلانے والوں کی [۲۸] |
| 77 | المرسلت | 38 | یہ ہے دن فیصلے کا جمع کیا ہم نے تمکو اور اگلوں کو [۲۹] |
| 77 | المرسلت | 39 | پھر اگر کچھ داؤ ہے تمہارا تو چلا لو مجھ پر [۳۰] |
| 77 | المرسلت | 40 | خرابی ہے اس دن جھٹلانے والوں کی [۳۱] |
| 77 | المرسلت | 41 | البتہ جو ڈرنے والے ہیں وہ سایہ میں ہیں [۳۲] اور نہروں میں |
| 77 | المرسلت | 42 | اور میوے جس قسم کے وہ چاہیں |
| 77 | المرسلت | 43 | کھاؤ اور پیو مزے سے بدلا اُن کاموں کا جو تم نے کئے تھے [۳۳] |
| 77 | المرسلت | 44 | ہم یونہی دیتے ہیں بدلا نیکی والوں کو |

| | | | |
|---|---|---|---|
| 77 | المرسلت | 45 | خرابی ہے اُس دن جھٹلانے والوں کی [۳۴] |
| 77 | المرسلت | 46 | کھا لو اور برت لو تھوڑے دنوں بیشک تم گنہگار ہو [۳۵] |
| 77 | المرسلت | 47 | خرابی ہے اُس دن جھٹلانے والوں کی [۳۶] |
| 77 | المرسلت | 48 | اور جب کہیے اُن کو کہ جھک جاؤ نہیں جھکتے [۳۷] |
| 77 | المرسلت | 49 | خرابی ہے اُس دن جھٹلانے والوں کی [۳۸] |
| 77 | المرسلت | 50 | اب کس بات پر اُسکے بعد یقین لائیں گے [۳۹] |
| 78 | النَّبَاِ | 1 | کیا بات پوچھتے ہیں لوگ آپس میں [۱] |
| 78 | النَّبَاِ | 2 | پوچھتے ہیں اُس بڑی خبر سے |
| 78 | النَّبَاِ | 3 | جس میں وہ مختلف ہیں [۲] |
| 78 | النَّبَاِ | 4 | ہرگز نہیں اب جان لیں گے |
| 78 | النَّبَاِ | 5 | پھر بھی ہر گز نہیں اب جان لیں گے [۳] |
| 78 | النَّبَاِ | 6 | کیا ہم نے نہیں بنایا زمین کو بچھونا [۴] |
| 78 | النَّبَاِ | 7 | اور پہاڑوں کو میخیں [۵] |
| 78 | النَّبَاِ | 8 | اور تم کو بنایا ہم نے جوڑے جوڑے [۶] |
| 78 | النَّبَاِ | 9 | اور بنایا نیند کو تمہاری تکان دفع کرنیکے لئے [۷] |
| 78 | النَّبَاِ | 10 | اور بنایا رات کو اوڑھنا [۸] |
| 78 | النَّبَاِ | 11 | اور بنایا دن کمائی کرنے کو [۹] |
| 78 | النَّبَاِ | 12 | اور چنی ہم نے تم سےاوپر سات چنائی مضبوط [۱۰] |

| | | | |
|---|---|---|---|
| 78 | النَّبَإ | 13 | اور بنایا ایک چراغ چمکتا ہوا [۱۱] |
| 78 | النَّبَإ | 14 | اور اتارا نچڑنے والی بدلیوں سے پانی کا ریلا [۱۲] |
| 78 | النَّبَإ | 15 | تاکہ ہم نکالیں اس سے اناج اور سبزہ |
| 78 | النَّبَإ | 16 | اور باغ پتوں میں لپٹے ہوئے [۱۳] |
| 78 | النَّبَإ | 17 | بیشک دن فیصلے کا ہے ایک وقت ٹھہرا ہوا [۱۴] |
| 78 | النَّبَإ | 18 | جس دن پھونکی جائے صور پھر تم چلے آؤ جٹ کے جٹ [۱۵] |
| 78 | النَّبَإ | 19 | اور کھولا جائے آسمان تو ہو جائیں اس میں دروازے [۱۶] |
| 78 | النَّبَإ | 20 | اور چلائے جائیں گے پہاڑ تو ہو جائیں گے چمکتا ریتا [۱۷] |
| 78 | النَّبَإ | 21 | بیشک دوزخ ہے تاک میں |
| 78 | النَّبَإ | 22 | شریروں کا ٹھکانا [۱۸] |
| 78 | النَّبَإ | 23 | رہا کریں اُس میں قرنوں [۱۹] |
| 78 | النَّبَإ | 24 | نہ چکھیں وہاں کچھ مزا ٹھنڈک کا اور نہ پینا ملے کچھ |
| 78 | النَّبَإ | 25 | مگر گرم پانی اور بہتی پیپ [۲۰] |
| 78 | النَّبَإ | 26 | بدلا ہے پورا |
| 78 | النَّبَإ | 27 | اُنکو توقع نہ تھی حساب کی |
| 78 | النَّبَإ | 28 | اور جھٹلاتے تھے ہماری آیتوں کو مکرا کر [۲۱] |
| 78 | النَّبَإ | 29 | اور ہر چیز ہم نے گن رکھی ہے لکھ کر [۲۲] |
| 78 | النَّبَإ | 30 | اب چکھو کہ ہم نہ بڑھاتے جائیں گے تم پر مگر عذاب [۲۳] |

| | | | |
|---|---|---|---|
| 78 | النَّبَاِ | 31 | بیشک ڈر والوں کو اُنکی مراد ملنی ہے |
| 78 | النَّبَاِ | 32 | باغ ہیں اور انگور |
| 78 | النَّبَاِ | 33 | اور نوجوان عورتیں ایک عمر کی سب [۲۴] |
| 78 | النَّبَاِ | 34 | اور پیالے چھلکتے ہوئے [۲۵] |
| 78 | النَّبَاِ | 35 | نہ سنیں گے وہاں بک بک اور نہ مکرانا [۲۶] |
| 78 | النَّبَاِ | 36 | بدلا ہے تیرے رب کا دیا ہوا حساب سے [۲۷] |
| 78 | النَّبَاِ | 37 | جو رب ہے آسمانوں کا اور زمین کا اور جو کچھ اُنکے بیچ میں ہے بڑی رحمت والا [۲۸] قدرت نہیں کہ کوئی اُس سے بات کرے [۲۹] |
| 78 | النَّبَاِ | 38 | جس دن کھڑی ہو روح اور فرشتے قطار باندھ کر [۳۰] کوئی نہیں بولتا مگر جس کو حکم دیا رحمٰن نے اور بولا بات ٹھیک [۳۱] |
| 78 | النَّبَاِ | 39 | وہ دن ہے برحق پھر جو کوئی چاہے بنا رکھے اپنے رب کے پاس ٹھکانا [۳۲] |
| 78 | النَّبَاِ | 40 | ہم نے خبر سنا دی تم کو ایک آفت نزدیک آنے والی کی جس دن دیکھ لے گا آدمی جو آگے بھیجا اُسکے ہاتھوں نے [۳۳] اور کہے گا کافر کسی طرح میں مٹی ہوتا [۳۴] |
| 79 | النّٰزِعٰتِ | 1 | قسم ہے گھسیٹ لانے والوں کی غوطہ لگا کر [۱] |
| 79 | النّٰزِعٰتِ | 2 | اور بند چھڑا دینے والوں کی کھول کر [۲] |
| 79 | النّٰزِعٰتِ | 3 | اور پیرنے والوں کی تیزی سے |
| 79 | النّٰزِعٰتِ | 4 | پھر آگے بڑھنے والوں کی دوڑ کر [۳] |
| 79 | النّٰزِعٰتِ | 5 | پھر کام بنانے والوں کی حکم سے [۴] |

| | | | |
|---|---|---|---|
| 79 | النّٰزعٰتِ | 6 | جس دن کانپے کانپنے والی [۵] |
| 79 | النّٰزعٰتِ | 7 | اُسکے پیچھے آئے دوسری [۶] |
| 79 | النّٰزعٰتِ | 8 | کتنے دل اُس دن دھڑکتے ہیں |
| 79 | النّٰزعٰتِ | 9 | اُنکی آنکھیں جھک رہی ہیں [۷] |
| 79 | النّٰزعٰتِ | 10 | لوگ کہتے ہیں کیا ہم پھر آئیں گے الٹے پاؤں |
| 79 | النّٰزعٰتِ | 11 | کیا جب ہم ہو چکیں ہڈیاں کھوکھری |
| 79 | النّٰزعٰتِ | 12 | بولے تو تو یہ پھر آنا ہے ٹوٹے کا [۸] |
| 79 | النّٰزعٰتِ | 13 | سو وہ تو صرف ایک جھڑکی ہے |
| 79 | النّٰزعٰتِ | 14 | پھر تبھی وہ آ رہیں میدان میں [۹] |
| 79 | النّٰزعٰتِ | 15 | کیا پہنچی ہے تجھ کو بات موسیٰ کی [۱۰] |
| 79 | النّٰزعٰتِ | 16 | جب پکارا اُس کو اُسکے رب نے پاک میدان میں جس کا نام طویٰ ہے [۱۱] |
| 79 | النّٰزعٰتِ | 17 | جا فرعون کے پاس اُس نے سر اٹھایا |
| 79 | النّٰزعٰتِ | 18 | پھر کہہ تیرا جی چاہتا ہے کہ تو سنور جائے |
| 79 | النّٰزعٰتِ | 19 | اور راہ بتلاؤں تجھ کو تیرے رب کی طرف پھر تجھ کو ڈر ہو [۱۲] |
| 79 | النّٰزعٰتِ | 20 | پھر دکھلائی اسکو وہ بڑی نشانی [۱۳] |
| 79 | النّٰزعٰتِ | 21 | پھر جھٹلایا اُس نے اور نہ مانا |
| 79 | النّٰزعٰتِ | 22 | پھر چلا پیٹھ پھیر کر تلاش کرتا ہوا [۱۴] |
| 79 | النّٰزعٰتِ | 23 | پھر سبکو جمع کیا پھر پکارا |

| | | | |
|---|---|---|---|
| 79 | النّٰزعٰتِ | 24 | تو کہا میں ہوں رب تمہارا سب سے اوپر [۱۵] |
| 79 | النّٰزعٰتِ | 25 | پھر پکڑا اسکو اللہ نے سزا میں آخرت کی اور دنیا کی [۱۶] |
| 79 | النّٰزعٰتِ | 26 | بیشک اس میں سوچنے کی جگہ ہے جس کے دل میں ڈر ہے [۱۷] |
| 79 | النّٰزعٰتِ | 27 | کیا تمہارا بنانا مشکل ہے یا آسمان کا [۱۸] اُس نے اُسکو بنا لیا |
| 79 | النّٰزعٰتِ | 28 | اونچا کیا اس کا ابھار پھر اُسکو برابر کیا |
| 79 | النّٰزعٰتِ | 29 | اور اندھیری کی رات اُسکی اور کھول نکالی اُسکی دھوپ [۱۹] |
| 79 | النّٰزعٰتِ | 30 | اور زمین کو اُسکے پیچھے صاف بچھا دیا [۲۰] |
| 79 | النّٰزعٰتِ | 31 | باہر نکالا زمین سے اُس کا پانی اور چارا [۲۱] |
| 79 | النّٰزعٰتِ | 32 | اور پہاڑوں کو قائم کر دیا [۲۲] |
| 79 | النّٰزعٰتِ | 33 | کام چلانے کو تمہارے اور تمہارے چوپایوں کے [۲۳] |
| 79 | النّٰزعٰتِ | 34 | پھر جب آئے وہ بڑا ہنگامہ |
| 79 | النّٰزعٰتِ | 35 | جس دن کہ یاد کرے گا آدمی جو اُس نے کمایا |
| 79 | النّٰزعٰتِ | 36 | اور نکال ظاہر کر دیں دوزخ کو جو چاہے دیکھے [۲۴] |
| 79 | النّٰزعٰتِ | 37 | سو جس نے کی ہو شرارت |
| 79 | النّٰزعٰتِ | 38 | اور بہتر سمجھا ہو دنیا کا جینا [۲۵] |
| 79 | النّٰزعٰتِ | 39 | سو دوزخ ہی ہے اُس کا ٹھکانہ |
| 79 | النّٰزعٰتِ | 40 | اور جو کوئی ڈرا ہو اپنے رب کے سامنے کھڑے ہونے سے اور روکا ہو اُس نے جی کو خواہش سے |
| 79 | النّٰزعٰتِ | 41 | سو بہشت ہے اُس کا ٹھکانہ [۲۶] |

| | | | |
|---|---|---|---|
| 79 | النّٰزِعٰتِ | 42 | تجه سے پوچھتے ہیں وہ گھڑی کب ہو گا قیام اُس کا [۲۷] |
| 79 | النّٰزِعٰتِ | 43 | تجه کو کیا کام اُسکے ذکر سے |
| 79 | النّٰزِعٰتِ | 44 | تیرے رب کی طرف ہے پہنچ اُسکی [۲۸] |
| 79 | النّٰزِعٰتِ | 45 | تو تو ڈر سنانے کے واسطے ہے اس کو جو اُس سے ڈرتا ہے [۲۹] |
| 79 | النّٰزِعٰتِ | 46 | ایسا لگے گا جس دن دیکھیں گے اُسکو کہ نہیں ٹھہرے تھے دنیا میں مگر ایک شام یا صبح اُسکی [۳۰] |
| 80 | عَبَسَ | 1 | [۱] تیوری چڑھائی اور منہ موڑھا |
| 80 | عَبَسَ | 2 | اس بات سے کہ آیا اُسکے پاس اندھا [۲] |
| 80 | عَبَسَ | 3 | اور تجه کو کیا خبر ہے شاید کہ وہ سنورتا |
| 80 | عَبَسَ | 4 | یا سوچتا تو کام آتا اُسکے سمجھانا [۳] |
| 80 | عَبَسَ | 5 | وہ جو پروا نہں کرتا |
| 80 | عَبَسَ | 6 | سو تو اُسکی فکر میں ہے |
| 80 | عَبَسَ | 7 | تور تجه پر کچه الزام نہیں کہ وہ نہیں درست ہوتا [۴] |
| 80 | عَبَسَ | 8 | اور وہ جو آیا تیرے پاس دوڑتا |
| 80 | عَبَسَ | 9 | اور ہو ڈرتا ہے [۵] |
| 80 | عَبَسَ | 10 | سو تو اُس سے تغافل کرتا ہے [۶] |
| 80 | عَبَسَ | 11 | یوں نہیں یہ تو نصیحت ہے |
| 80 | عَبَسَ | 12 | پھر جو کوئی چاہے اسکو پڑھے [۷] |
| 80 | عَبَسَ | 13 | لکھا ہے عزت کے ورقوں میں |

| | | | |
|---|---|---|---|
| 80 | عَبَسَ | 14 | اونچے رکھے ہوئے نہایت ستھرے [۸] |
| 80 | عَبَسَ | 15 | ہاتھوں میں لکھنے والوں کے |
| 80 | عَبَسَ | 16 | جو بڑے درجہ والے نیک کار ہیں [۹] |
| 80 | عَبَسَ | 17 | مارا جائیو آدمی کیسا نا شکرا ہے [۱۰] |
| 80 | عَبَسَ | 18 | کس چیز سے بنایا اُسکو |
| 80 | عَبَسَ | 19 | ایک بوند سے [۱۱] بنایا اسکو پھر اندازہ پر رکھا اُسکو [۱۲] |
| 80 | عَبَسَ | 20 | پھر راہ آسان کر دی اُسکو [۱۳] |
| 80 | عَبَسَ | 21 | پھر اُسکو مردہ کیا پھر قبر میں رکھوا دیا اُسکو [۱۴] |
| 80 | عَبَسَ | 22 | پھر جب چاہا اٹھا نکالا اُسکو [۱۵] |
| 80 | عَبَسَ | 23 | ہرگز نہیں پورا نہ کیا جو اُسکو فرمایا [۱۶] |
| 80 | عَبَسَ | 24 | اب دیکھ لے آدمی اپنے کھانے کو [۱۷] |
| 80 | عَبَسَ | 25 | کہ ہم نے ڈالا پانی اوپر سے گرتا ہوا |
| 80 | عَبَسَ | 26 | پھر چیرا زمین کو پھاڑ کر [۱۸] |
| 80 | عَبَسَ | 27 | پھر اگایا اُس میں اناج |
| 80 | عَبَسَ | 28 | اور انگور اور ترکاری |
| 80 | عَبَسَ | 29 | اور زیتون اور کھجوریں |
| 80 | عَبَسَ | 30 | اور گھن کے باغ |

| | | | |
|---|---|---|---|
| اور میوہ اورگھاس | 31 | عَبَسَ | 80 |
| کام چلانے کو تمہارے اور تمہارے چوپایوں کے [۱۹] | 32 | عَبَسَ | 80 |
| پھر جب آئے وہ کان پھوڑنے والی [۲۰] | 33 | عَبَسَ | 80 |
| جس دن کے بھاگے مرد اپنے بھائی سے | 34 | عَبَسَ | 80 |
| اور اپنی ماں اور اپنے باپ سے | 35 | عَبَسَ | 80 |
| اور اپنی ساتھ والی سے اور اپنے بیٹوں سے | 36 | عَبَسَ | 80 |
| ہر مرد کو اُن میں سے اُس دن ایک فکر لگا ہوا ہے جو اُسکے لئے کافی ہے [۲۱] | 37 | عَبَسَ | 80 |
| کتنے منہ اُس دن روشن ہیں | 38 | عَبَسَ | 80 |
| ہنستے خوشیاں کرتے [۲۲] | 39 | عَبَسَ | 80 |
| اور کتنے منہ اُس دن اُن پر گرد پڑی ہے | 40 | عَبَسَ | 80 |
| چڑھی آتی ہے اُن پر سیاہی [۲۳] | 41 | عَبَسَ | 80 |
| یہ لوگ وہی ہیں جو منکر ہیں ڈھیٹھ [۲۴] | 42 | عَبَسَ | 80 |
| جب سورج کی دھوپ تہہ ہو جائے [۱] | 1 | التَّكوير | 81 |
| اور جب تارے میلے ہو جائیں [۲] | 2 | التَّكوير | 81 |
| اور جب پہاڑ چلائے جائیں [۳] | 3 | التَّكوير | 81 |
| اور جب بیاتی اونٹنیاں چھٹی پھریں [۴] | 4 | التَّكوير | 81 |
| اور جب جنگل کے جانوروں میں رول پڑ جائے [۵] | 5 | التَّكوير | 81 |
| اور جب دریا جھونکے جائیں [۶] | 6 | التَّكوير | 81 |

| | | | |
|---|---|---|---|
| 81 | التَّكوير | 7 | اور جب جیوں کے جوڑے باندھے جائیں [۷] |
| 81 | التَّكوير | 8 | اور جب بیٹی جیتی گاڑ دی گئ کو پوچھیں |
| 81 | التَّكوير | 9 | کہ کس گناہ پر وہ ماری گئ [۸] |
| 81 | التَّكوير | 10 | اور جب اعمالنامے کھولے جائیں |
| 81 | التَّكوير | 11 | اور جب آسمان کا پوست اتار لیں [۹] |
| 81 | التَّكوير | 12 | اور جب دوزخ دہکائی جائے |
| 81 | التَّكوير | 13 | اور جب بہشت پاس لائی جائے [۱۰] |
| 81 | التَّكوير | 14 | جان لے گا ہر ایک جی جو لے کر آیا [۱۱] |
| 81 | التَّكوير | 15 | سو قسم کھاتا ہوں میں پیچھے ہٹ جانے والوں |
| 81 | التَّكوير | 16 | سیدھے چلنے دبک جانے والوں کی [۱۲] |
| 81 | التَّكوير | 17 | اور رات کی جب پھیل جائے [۱۳] |
| 81 | التَّكوير | 18 | اور صبح کی جب دم بھرے [۱۴] |
| 81 | التَّكوير | 19 | مقرر یہ کہا ہے ایک بھیجے ہوئے عزت والے کا |
| 81 | التَّكوير | 20 | قوت والا عرش کے مالک کے پاس درجہ پانے والا |
| 81 | التَّكوير | 21 | سب کا مانا ہوا وہاں کا معتبر [۱۵] |
| 81 | التَّكوير | 22 | اور یہ تمہارا رفیق کچھ دیوانہ نہیں [۱۶] |
| 81 | التَّكوير | 23 | اور اس نے دیکھا ہے اُس فرشتہ کو آسمان کے کھلے کنارہ کے پاس [۱۷] |
| 81 | التَّكوير | 24 | اور یہ غیب کی بات بتانے میں بخیل نہیں [۱۸] |

| | | | |
|---|---|---|---|
| 81 | التَّكوير | 25 | اور یہ کہا ہوا نہیں کسی شیطان مردود کا [۱۹] |
| 81 | التَّكوير | 26 | پھر تم کدھر چلے جا رہے ہو [۲۰] |
| 81 | التَّكوير | 27 | یہ تو ایک نصیحت ہے جہان بھر کے واسطے [۲۱] |
| 81 | التَّكوير | 28 | جو کوئی چاہے تم میں سے کہ سیدھا چلے [۲۲] |
| 81 | التَّكوير | 29 | اور تم جبھی چاہو کہ چاہے اللہ سارے جہان کا مالک [۲۳] |
| 82 | الاِنفِطار | 1 | جب آسمان چر جائے |
| 82 | الاِنفِطار | 2 | اور جب تارے جھڑ پڑیں |
| 82 | الاِنفِطار | 3 | اور جب دریا ابل نکلیں [۱] |
| 82 | الاِنفِطار | 4 | اور جب قبریں زیروزبر کر دی جائیں [۲] |
| 82 | الاِنفِطار | 5 | جان لے ہر ایک جی جو کچھ کہ آگے بھیجا اور پیچھے چھوڑا [۳] |
| 82 | الاِنفِطار | 6 | اے آدمی کس چیز سے بہکا تو اپنے رب کریم پر [۴] |
| 82 | الاِنفِطار | 7 | جس نے تجھ کو بنایا پھر تجھ کو ٹھیک کیا پھر تجھ کو برابر کیا [۵] |
| 82 | الاِنفِطار | 8 | جس صورت میں چاہا تجھ کو جوڑ دیا [۶] |
| 82 | الاِنفِطار | 9 | ہرگز نہیں پر تم جھوٹ جانتے ہو انصاف کا ہونا [۷] |
| 82 | الاِنفِطار | 10 | اور تم پر نگہبان مقرر ہیں |
| 82 | الاِنفِطار | 11 | عزت والے عمل لکھنے والے |
| 82 | الاِنفِطار | 12 | جانتے ہیں جو کچھ تم کرتے ہو [۸] |
| 82 | الاِنفِطار | 13 | بیشک نیک لوگ بہشت میں ہیں [۹] |

| | | | |
|---|---|---|---|
| 82 | الاِنفِطار | 14 | اور بیشک گنہگار دوزخ میں ہیں |
| 82 | الاِنفِطار | 15 | ڈالے جائیں گے اُس میں انصاف کے دن |
| 82 | الاِنفِطار | 16 | اور نہ ہوں گے اُس سے جدا ہونے والے [۱۰] |
| 82 | الاِنفِطار | 17 | اور تجھ کو کیا خبر ہے کیسا ہے دن انصاف کا |
| 82 | الاِنفِطار | 18 | پھر بھی تجھ کو کیا خبر ہے کیسا ہے دن انصاف کا |
| 82 | الاِنفِطار | 19 | جس دن کہ بھلا نہ کر سکے کوئی جی کسی جی کا کچھ بھی [۱۱] اور حکم اُس دن اللہ ہی کا ہے [۱۲] |
| 83 | المُطفِّفِين | 1 | خرابی ہے گھٹانے والوں کی |
| 83 | المُطفِّفِين | 2 | وہ لوگ کہ جب ماپ کر لیں لوگوں سے تو پورا بھر لیں |
| 83 | المُطفِّفِين | 3 | اور جب ماپ کر دیں اُنکو یا تول کر تو گھٹا کر دیں [۱] |
| 83 | المُطفِّفِين | 4 | کیا خیال نہیں رکھتے وہ لوگ کہ اُنکو اٹھنا ہے |
| 83 | المُطفِّفِين | 5 | اُس بڑے دن کے واسطے [۲] |
| 83 | المُطفِّفِين | 6 | جس دن کھڑے رہیں لوگ راہ دیکھتے جہان کے مالک کی [۳] |
| 83 | المُطفِّفِين | 7 | ہر گز نہیں [۴] بیشک اعمالنامہ گنہگاروں کا سجین میں ہے |
| 83 | المُطفِّفِين | 8 | اور تجھ کو کیا خبر ہے کیا ہے سجین |
| 83 | المُطفِّفِين | 9 | ایک دفتر ہے لکھا ہوا [۵] |
| 83 | المُطفِّفِين | 10 | خرابی ہے اُس دن جھٹلانے والوں کی |
| 83 | المُطفِّفِين | 11 | جو جھوٹ جانتے ہیں انصاف کے دن کو |

| | | |
|---|---|---|
| 83 | المُطَفِّفِين | 12 | اور اسکو جھٹلاتا ہے وہی جو بڑھ نکلنے والا گنہگار ہے [۶] |
| 83 | المُطَفِّفِين | 13 | جب سنائے اسکو ہماری آیتیں کہے نقلیں ہیں پہلوں کی [۷] |
| 83 | المُطَفِّفِين | 14 | کوئی نہیں پر زنگ پکڑ گیا ہے اُنکے دلوں پر جو وہ کماتے تھے [۸] |
| 83 | المُطَفِّفِين | 15 | کوئی نہیں وہ اپنے رب سے اُس دن روک دیے جائیں گے [۹] |
| 83 | المُطَفِّفِين | 16 | پھر مقرر وہ گرنے والے ہیں دوزخ میں |
| 83 | المُطَفِّفِين | 17 | پھر کہا جائے گا یہ وہی ہے جسکو تم جھوٹ جانتے تھے |
| 83 | المُطَفِّفِين | 18 | ہرگز نہیں [۱۰] بیشک اعمالنامہ نیکوں کاعلیین میں ہے |
| 83 | المُطَفِّفِين | 19 | اور تجھ کو کیاخبر ہے کیا ہے علیین |
| 83 | المُطَفِّفِين | 20 | ایک دفتر ہے لکھا ہوا [۱۱] |
| 83 | المُطَفِّفِين | 21 | اُسکو دیکھتے ہیں نزدیک والے یعنی فرشتے [۱۲] |
| 83 | المُطَفِّفِين | 22 | بیشک نیک لوگ ہیں آرام میں |
| 83 | المُطَفِّفِين | 23 | تختوں پر بیٹھے دیکھتے ہوں گے [۱۳] |
| 83 | المُطَفِّفِين | 24 | پہچان لے تو اُنکے منہ پر تازگی آرام کی [۱۴] |
| 83 | المُطَفِّفِين | 25 | انکو پلائی جاتی ہے شراب خالص مہر لگی ہوئی [۱۵] |
| 83 | المُطَفِّفِين | 26 | جسکی مہر جمتی ہے مشک پر [۱۶] اور اُس پر چاہیے کہ ڈھکیں ڈھکنے والے [۱۷] |
| 83 | المُطَفِّفِين | 27 | اور اُسکی ملونی ہے تسنیم سے |
| 83 | المُطَفِّفِين | 28 | وہ ایک چشمہ ہے جس سے پیتے ہیں نزدیک والے [۱۸] |

| | | | |
|---|---|---|---|
| 83 | المُطَفِّفِين | 29 | وہ لوگ جو گنہگار ہیں تھے ایمان والوں سے ہنسا کرتے [۱۹] |
| 83 | المُطَفِّفِين | 30 | اور جب ہو کر نکلتے انکے پاس کو تو آپس میں آنکه مارتے [۲۰] |
| 83 | المُطَفِّفِين | 31 | اور جب پھر کر جاتے اپنے گھر پھر جاتے باتیں بناتے [۲۱] |
| 83 | المُطَفِّفِين | 32 | اور جب اُنکو دیکھتے کہتے بیشک یہ لوگ بہک رہے ہیں [۲۲] |
| 83 | المُطَفِّفِين | 33 | اور اُنکو بھیجا نہیں اُن پر نگہبان بنا کر [۲۳] |
| 83 | المُطَفِّفِين | 34 | سو آج ایمان والے منکروں سے ہنستے ہیں [۲۴] |
| 83 | المُطَفِّفِين | 35 | تختوں پر بیٹھے دیکھتے ہیں [۲۵] |
| 83 | المُطَفِّفِين | 36 | اب بدلا پایا ہے منکروں نے جیسا کہ کچه کرتے تھے [۲۶] |
| 84 | الاِنشِقَاق | 1 | جب  آسمان پھٹ جائے |
| 84 | الاِنشِقَاق | 2 | اور سن لے حکم اپنے رب کا وہ آسمان اسی لائق ہے [۱] |
| 84 | الاِنشِقَاق | 3 | اور جب زمین پھیلا دی جائے [۲] |
| 84 | الاِنشِقَاق | 4 | اور نکال ڈالے جو کچه اُس میں ہے اور خالی ہو جائے [۳] |
| 84 | الاِنشِقَاق | 5 | اور سن لے حکم اپنے رب کا اور وہ زمین اسی لائق ہے [۴] |
| 84 | الاِنشِقَاق | 6 | اے آدمی تجه کو تکلیف اٹھانی ہے اپنے رب تک پہنچنے میں سہہ سہہ کر اُس سے ملنا ہے [۵] |
| 84 | الاِنشِقَاق | 7 | سو جس کو ملا اعمالنامہ اس کا داہنے ہاته میں |
| 84 | الاِنشِقَاق | 8 | تو اُس سے حساب لیں گے آسان حساب [۶] |
| 84 | الاِنشِقَاق | 9 | اور پھر کر آئے گا اپنے لوگوں کے پاس خوش ہو کر [۷] |
| 84 | الاِنشِقَاق | 10 | اور جس کو ملا اس کا اعمالنامہ پیٹه کے پیچھے سے [۸] |

| | | | |
|---|---|---|---|
| 84 | الاِنشِقاق | 11 | سو وہ پکارے گا موت موت [۹] |
| 84 | الاِنشِقاق | 12 | اور پڑے گا آگ میں |
| 84 | الاِنشِقاق | 13 | وہ رہا تھا اپنے گھر میں بے غم [۱۰] |
| 84 | الاِنشِقاق | 14 | اُس نے خیال کیا تھا کہ پھر کر نہ جائے گا [۱۱] |
| 84 | الاِنشِقاق | 15 | کیوں نہیں اُس کا رب اُسکو دیکھتا تھا [۱۲] |
| 84 | الاِنشِقاق | 16 | سو قسم کھاتا ہوں شام کی سرخی کی |
| 84 | الاِنشِقاق | 17 | اور رات کی اور جو چیزیں اُس میں سمٹ آتی ہیں [۱۳] |
| 84 | الاِنشِقاق | 18 | اور چاند کی جب پورا بھر جائے [۱۴] |
| 84 | الاِنشِقاق | 19 | کہ تم کو چڑھنا ہے سیڑھی پر سیڑھی [۱۵] |
| 84 | الاِنشِقاق | 20 | پھر کیا ہوا ہے اُنکو جو یقین نہیں لاتے [۱۶] |
| 84 | الاِنشِقاق | 21 | اور جب پڑھیے انکے پا س قرآن مجید وہ سجدہ نہیں کرتے [۱۷] |
| 84 | الاِنشِقاق | 22 | اوپر سے اور یہ کہ منکر جھٹلاتے ہیں |
| 84 | الاِنشِقاق | 23 | اور اللہ خوب جانتا ہے جو اندر بھر رکھتے ہیں [۱۸] |
| 84 | الاِنشِقاق | 24 | سو خوشی سنا دے اُنکو عذاب دردناک کی [۱۹] |
| 84 | الاِنشِقاق | 25 | مگر جو لوگ کہ یقین لائے اور کام کئے بھلے اُنکے لئے ثواب ہے بے انتہا [۲۰] |
| 85 | البُرُوج | 1 | قسم ہے آسمان کی جس میں برج ہیں [۱] |
| 85 | البُرُوج | 2 | اور اُس دن کی جس کا وعدہ ہے [۲] |
| 85 | البُرُوج | 3 | اور اُس دن کی جو حاضر ہوتا ہے اور اُسکی کہ جسکے پاس حاضر ہوتے ہیں [۳] |

